# كتاب الجُمعة والعِيدَين

**فضائل** | **مسائل** | **اعمال** | **فقهی ابحاث**

- جمعہ کے فضائل، مسائل اور مسنون اعمال
- شبِ جمعہ کے فضائل اور مسنون اعمال
- جمعہ کے دن پائی جانے والی عمومی کوتاہیاں اور ترکِ جمعہ کی وعیدیں
- عیدین کے فضائل اور سنن و آداب
- صدقہ فطر کے احکام و مسائل
- قربانی کے فضائل اور مسائل و احکام
- عشرہ ذی الحجہ کے فضائل اور مسنون اعمال
- ایامِ تشریق کے فضائل، مسائل اور مسنون اعمال

مرتب: بندہ محمد سلمان غفرلہ

# فہرست

# كِتَابُ الْجُمُعَةِ

## پہلی فصل ـــــ جمعہ کے فضائل کا بیان


جمعہ کے دن کے فضائل : .................................... 31

پہلی فضیلت :جمعہ سب سے بہترین دن ہے : ........................... 31

دوسری فضیلت: جمعہ سب سے افضل دن ہے : ........................... 31

تیسری فضیلت: جمعہ تمام دِنوں کا سردار ہے : ........................... 31

چوتھی فضیلت: جمعہ سب سے زیادہ عظمت والا دن ہے : ........................ 32

پانچویں فضیلت: جمعہ کا دن عید اور بقرہ عید سے بھی زیادہ عظمت والا دن ہے :............... 32

چھٹی فضیلت: جمعہ کے دن کی پانچ خصلتیں : ........................... 32

ساتویں فضیلت: جمعہ کے دن فرشتے حاضر ہوتے ہیں : ........................ 32

آٹھویں فضیلت: جمعہ کی رات اور دن دونوں روشن و چمکدار ہیں : ........................ 33

نویں فضیلت: جمعہ کے دن مَرنے والا عذابِ قبر سے محفوظ رہتا ہے :........................ 33

دسویں فضیلت: جمعہ کے دن قبولیت کی گھڑی ہوتی ہے:.............................. 33

گیارہویں فضیلت: جمعہ کا دن مسلمانوں کا عید کا دن ہے : ................................ 34

بارہویں فضیلت: جمعہ کے دن کی اللہ تعالیٰ نے قسم کھائی ہے:............................. 35

تیرہویں فضیلت: جمعہ کے دن چھ لاکھ افراد کا جہنم سے آزاد ہونا:........................ 35

چودہویں فضیلت: جمعہ کے دن جہنم کو دہکایا نہیں جاتا : ................................ 36

پندرہویں فضیلت: جمعہ کا سلامتی کے ساتھ گزر جانا ہفتہ بھر کی سلامتی کا ذریعہ ہے : .............. 36

سولہویں فضیلت: جمعہ کا دن اِس اُمّت کیلئے اہلِ کتاب کے مقابلے میں عطیہ خداوندی ہے : ........ 36

سترہویں فضیلت: جمعہ کا دن مغفرت کا ہے :............................................ 38

اٹھارہویں فضیلت: جمعہ کے دن نیکیاں دوگنی کردی جاتی ہیں : ........................... 38

انیسویں فضیلت: مدینہ منوّرہ میں جمعہ دوسری جگہوں میں ایک ہزار جمعہ کے برابر ہے:.......... 38

بیسویں فضیلت: جمعہ کے دن اعمال کا اجر بڑھ جاتا ہے :................................. 38

شب جمعہ کے فضائل : ............................................................ 39

شبِ جمعہ مرنے والوں کا قبر کے فتنہ سے محفوظ ہونا : ............................ 40

شبِ جمعہ مرنے والوں کا شہید مرنا اور قبر کے عذاب سے محفوظ ہونا : ...................... 40

شبِ جمعہ مرنے والوں کے عمل کا جاری ہونا : ................................ 40

جمعہ کی شب بنی آدم کے اعمال بارگاہِ الٰہی میں پیش کیے جاتے ہیں : ......................... 41

جمعہ کی رات خوبصورت رات ہے : ........................................ 41

جمعہ کی نماز میں پیدل آنے کے فضائل : ..................................... 41

ہر قدم پر ایک سال کے صیام و قیام کا ثواب: ..................................... 42

ہر قدم پر نماز اور روزے کا اجر: ........................................ 42

ہر قدم پر بیس نیکیاں : ........................................ 42

جمعہ کی نماز میں حاضر ہونے کے فضائل : ...................................... 43

جمعہ سے جمعہ تک گناہوں کی معافی : .......................................... 43

دس دن کے گناہوں کی معافی : ............................................ 43

جمعہ میں جلدی آنے والوں کی بالترتیب فضیلت : ................................ 44

ایک سال کے صیام و قیام کا ثواب : ........................................ 44

دو سو سال کے عمل کے برابر اجر : ........................................ 45

اجر کے حصے ملتے ہیں : ........................................ 45

ہر قدم پر نماز اور روزے کا اجر: ........................................ 46

جمعہ کا اہتمام کرنے والوں کا جنّت مین عزت و اِکرام کے ساتھ داخلہ :........................ 47

جمعہ کے دن درود شریف پڑھنے کے فضائل:........................................ 48

## دوسری فصل ـــــ ترکِ جمعہ کی وعیدیں

جمعہ ترک کرنے والوں کے دلوں پر مہر: ........................................ 52

جمعہ ترک کرنے والوں کا گھر بار جلادینے کے قابل ہے: ........................................ 53

بغیر کسی عذر کے جمعہ ترک کرنے والا منافق ہے:........................................ 53

جمعہ ترک کرنے والوں سے اللہ تعالی بے پرواہ ہوجاتے ہیں:........................................ 54

جمعہ ترک کردینا شراب پینے سے بھی زیادہ سخت گناہ ہے: ........................................ 54

بغیر عذر کے جمعہ ترک کرنے والا اسلام کو پسِ پشت ڈال دیتا ہے : ........................................ 54

جمعہ ترک کرنے پر کفارہ اداء کرنا: ........................................ 55

بغیر عذر کے جمعہ ترک کرنے کا کوئی کفارہ نہیں : ........................................ 55

جمعہ ترک کرنے والے پر اللہ تعالی کا غضب نازل ہوتا ہے:........................................ 56

جمعہ ترک کرنے والے شیطان کا شکار ہوتے ہیں: ........................................ 56

جمعہ ترک کرنے والوں کیلیئے نبی کریم ﷺ کی بددُعاء : ........................................ 56

## تیسری فصل ـــــ جمعہ کی رات اور دن کے اعمال

شبِ جمعہ کے اعمال :........................................ 57

پہلا عمل :گناہوں سے لازمی اجتناب : ........................................ 57

دوسرا عمل: عشاء اور فجر کی نماز جماعت سے اداء کرنا : ........................................ 58

تیسرا عمل: جمعہ کی رات سورۃ الدّخان اور یٰس پڑھنا : ........................................ 59

چوتھا عمل : جمعہ کی رات سید الاستغفار پڑھنا : ........................................ 59

پانچواں عمل: جمعہ کی شب درود شریف کثرت سے پڑھنا : ........................................ 60

چھٹا عمل : جمعہ کی شب دعاؤں کی کثرت کرنا : ........................................ 62

ساتواں عمل : جمعہ کی شب کو حافظہ تیز کرنے اور قرآن کریم حفظ کرنے کا ایک خاص عمل : ....... 62

جمعہ کے دن کے اعمال: ....................................... 64

پہلا عمل : جمعہ کے دن صبح کی نمازسے پہلے استغفار پڑھنا : ................................. 64

دوسرا عمل :جمعہ کے دن صبح کی نماز کا خصوصی اہتمام : ........................ 65

تیسرا عمل: جمعہ کے دن فجر کی نماز میں سورۃ السجدہ اور دھر پڑھنا :......................... 65

چوتھا عمل : جمعہ کے دن اللہ تعالیٰ کی نافرمانی سے خصوصاً اجتناب کرنا :.................... 65

پانچواں عمل: جمعہ کے دن غسل کرنا : ......................................... 66

چھٹا عمل : مسواک کرنا : ................................................... 67

ساتواں عمل :اچھے کپڑے پہننا: ................................................... 68

آٹھواں عمل :عمامہ باندھنا : ...................................................... 69

نواں عمل :خوشبو لگانا : ......................................... 70

دسواں عمل : ناخن اور مونچھیں کاٹنا: ..................................... 71

گیارہواں عمل :زیرِ ناف بالوں کی صفائی : ............................... 71

بارہوں عمل: جمعہ کیلئے جلدی جانا: ........................................ 73

تیرہوں عمل: جمعہ کی اذان کے بعد خرید و فروخت ترک کردینا : .................... 75

چودھواں عمل: جمعہ کیلئے سکون و وقار کے ساتھ جانا: ........................ 75

پندرہواں عمل: جمعہ کے دن مسجد میں داخل ہونے کی دعاء: .................... 76

سولہواں عمل: صلاۃ التسبیح پڑھنا : ........................................ 76

سترہواں عمل: جمعہ کی نماز پڑھنا: ........................................ 77

اٹھارہواں عمل: جمعہ کی نماز اوّل وقت میں پڑھنا: .............................. 78

انیسواں عمل: جمعہ کی نماز اور خطبہ کے آداب کو ملحوظ رکھنا: .................... 78

بیسواں عمل: جمعہ کی نماز کے بعد کے اوراد و اَذکار : .......................... 79

اکیسواں عمل: جمعہ کے دن کے سات جنّت میں لے جانے والے قیمتی اعمال: ................ 80

بائیسواں عمل: جمعہ کے دن سورۃ الکہف پڑھنا: .............................. 84

تئیسواں عمل :جمعہ کے دن سورہ ھود پڑھنا : .................................. 85

چوبیسواں عمل: جمعہ کے دن سورہ آلِ عمران پڑھنا : .......................... 85

پچیسواں عمل: جمعہ کے دن درود شریف کی کثرت کرنا:.......................86

چھبیسواں : جمعہ کے دن ذکر کی کثرت کرنا : ......................................86

ستائیسواں عمل: جمعہ کے دن عصر کے بعد کا ایک خاص درود شریف :...........86

اٹھائیسواں عمل : جمعہ کے دن دعاء کی کثرت کرنا : ..................................87

## چوتھی فصل ـــــ جمعہ کے دن پائی جانے والی کوتاہیاں

پہلی کوتاہی : جمعہ کے دن کا آغاز ہی اللہ کی نافرمانی سے کرنا :...................88

دوسری کوتاہی : جمعہ نہ پڑھنا : ..................................................89

تیسری کوتاہی :غسل نہ کرنا : ......................................................90

تیسری کوتاہی :تنظیف و زینت کو ترک کرنا : ......................................90

چوتھی کوتاہی : ناجائز زینت اختیار کرنا:..........................................91

پانچویں کوتاہی : جمعہ کی نماز میں تاخیر سے آنا : .................................94

چھٹی کوتاہی : خطبہ نہ سننا ،فضولیات میں مشغول رہنا : ..........................94

ساتویں کوتاہی : لوگوں کی گردنیں پھلانگنا:........................................95

آٹھویں کوتاہی: جمعہ کی اذان کے بعد خرید و فروخت کرنا : ........................ 97

نویں کوتاہی : جمعہ کے دن بھی گناہوں سے باز نہ آنا : ........................ 97

دسویں کوتاہی : جمعہ کی سنتیں نہ پڑھنا۔ ........................ 98

گیارہویں کوتاہی :جمعہ کا وقت داخل ہونے کے بعد سفر کرنا۔ ........................ 99

## پانچویں فصل ـــــ جمعہ کے مسائل اور مباحثِ فقہیہ

لفظِ "جمعۃ" کے اعراب :........................................ 99

جمعہ کا حکم :........................................ 100

جمعہ کی فرضیت کا ثبوت : ........................................ 100

جمعہ کو "جمعہ" کیوں کہا جاتا ہے ؟........................................ 100

جمعہ کے دن کیا ہوا اور کیا ہو گا :........................................ 101

حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق و قبض کا واقعہ جمعہ کے دن پیش آیا: ........................ 101

حضرت آدم علیہ السلام کا جنّت میں داخلہ اور جنّت سے خارجہ جمعہ کے دن ہوا:.................... 102

جمعہ کے دن قیامت قائم ہوگی : ........................................ 102

جمعہ کے دن پہلا اور دوسرا صور پھونکا جائے گا : ........................ 103

یومِ جمعہ افضل ہے یا یومِ عرفہ ؟ ........................ 103

جمعہ کی ساعتِ اجابت یعنی قبولیت کی گھڑی کی مفصّل تحقیق : ........................ 103

ساعتِ اِجابت کے بارے میں روایات: ........................ 103

جمعہ کے دن قبولیت کی گھڑی کب ہوتی ہے ؟ ........................ 104

جمعہ کی ساعتِ اِجابت کے بارے میں تفصیلی اقوال: ........................ 105

جمعہ کی ساعتِ اِجابت کے بارے میں گیارہ مشہور اقوال : ........................ 107

جمعہ کی ساعتِ اِجابت کے بارے میں دو مشہور قول : ........................ 108

ساعتِ اِجابت کے بارے میں قولِ راجح : ........................ 109

نمازِ جمعہ کی شرائط : ........................ 110

نماز جمعہ واجب ہونے کی شرطیں: ........................ 111

شرائطِ وجوب کا حکم : ........................ 111

نماز جمعہ صحیح ہونے کی شرطیں: ........................ 112

شرائطِ صحت کا حکم :........................................112

جمعہ فی القریٰ: ........................................113

مصر کی تعریفات :........................................113

مصر کی راجح تعریف :........................................115

فناء شہر کی مقدار و تحدید:........................................115

فناءِ مصر کی تعریف: ........................................116

شہر سے باہر کن لوگوں پر جمعہ لازم ہے :........................................116

جمعہ کا غسل :........................................117

جمعہ کے غسل کا حکم : ........................................117

جمعہ کے غسل کے فضائل :........................................118

جمعہ کا غسل واجب ہے یا سنّت : ........................................120

جمعہ کا غسل نماز کیلئے ہے یا جمعہ کے دن کیلئے:........................................120

کیا غسلِ جمعہ سے نمازِ جمعہ ضروری ہے ؟........................................121

جمعہ کا وقت :............................................. 121

جمعہ کا وقتِ جائز :............................................. 121

جمعہ کا وقتِ مستحب :............................................. 122

جمعہ کی نماز کے دوران وقت کا نکل جانا :............................................. 123

جمعہ کی اذان :............................................. 123

جمعہ کی دو اذانوں کا پس منظر :............................................. 124

جمعہ کی اذانِ ثالث کا مطلب :............................................. 125

جمعہ کی اذان کے بعد کے احکام :............................................. 126

خرید و فروخت کی مُمانعت میں کون سی اذان کا اعتبار ہے:............................................. 126

جمعہ کی اذان کے بعد بیع کا حکم :............................................. 127

جمعہ کا خطبہ :............................................. 127

جمعہ کے خطبہ کے فرائض:............................................. 127

جمعہ کے خطبہ کی سنتیں اور مستحبات :............................................. 128

جمعہ کے خطبہ کے ممنوعات و مکروہات:........................ 130

جمعہ کے خطبہ کا حکم :........................ 132

جمعہ کا ایک خطبہ پڑھنا :........................ 132

جمعہ کا خطبہ دو رکعت کے قائم مقام ہے:........................ 133

خطبہ کے اندر نیت کی شرط:........................ 133

خطبہ کا نماز سے پہلے ہونا :........................ 133

خطبہ میں کم از کم کتنے افراد کا شریک ہونا ضروری ہے :........................ 134

خطبہ اور نماز کے درمیان کتنا فصل کیا جاسکتا ہے :........................ 134

خطبہ کا غیر عربی میں ہونا :........................ 135

خطبہ کا اللہ تعالیٰ کی حمد سے شروع کرنا :........................ 136

خطبہ میں حاکم کیلئے دعاء کرنا :........................ 137

خطبہ کے دوران آنے والے کا نماز پڑھنا :........................ 137

خطبہ کے دوران کلام کرنا :........................ 139

خطبہ سے پہلے یا بعد میں کلام کرنا : ................................ 139

جمعہ کی نماز میں اِدراکِ جماعت کی آخری حد : ........................ 140

جمعہ کے دن ظہر پڑھنا : ........................................ 140

جمعہ کم ازکم کتنے لوگوں کے اندر منعقد ہوتا ہے ؟........................ 141

جمعہ کی جماعت کے کم سے کم افراد کی تفصیل : ........................ 141

جمعہ کی سننِ قبلیہ و بعدیہ کی تفصیل : .............................. 142

جمعہ کی نماز کا میدان میں ہونا : ................................... 144

جمعہ اور عید ایک ہی دن جمع ہوجائیں تو کیا جمعہ بھی ضروری ہے : ................ 144

# کِتَابُ الْعِیدَیْنِ

عیدین کی مشروعیت: ........................................ 146

ہولی دیوالی ، کرسمس ڈے اور دیگر عیدوں کو منانا : ........................ 147

لفظِ عید کی وضاحت اور اُس کی وجہ تسمیہ: ............................ 148

## پہلی فصل ـــــ عیدین کے فضائل و آداب

عید الفطر کے فضائل : ........................................ 149

پہلی فضیلت :عید الفطر کا دن انعام ملنے والا دن ہے :.............................. 149

دوسری فضیلت :عید الفطر مسلمانوں کا مذہبی طور پر خوشی کا دن ہے : ...................... 150

تیسری فضیلت :عید الفطر کا دن اللہ تعالیٰ کی رضاء و مغفرت اور دعاء کی قبولیت کا دن ہے:....... 150

شبِ عید میں عبادت کا اہتمام : .................................... 151

شبِ عید کے فضائل : ........................................ 152

پہلی فضیلت :عید الفطر کی رات انعام والی رات ہے : ............................ 152

دوسری فضیلت :عیدین کی شب میں عبادت کرنے والے کا دل قیامت کے دن مردہ نہیں ہوگا : .. 152

تیسری فضیلت :عیدین کی شب میں عبادت کرنے والے کے لئے جنت کا واجب ہونا: .......... 153

چوتھی فضیلت :عیدین کی شب میں کی جانے والی دعاء رد نہیں ہوتی: ...................... 153

عیدین کے سنن و مستحبات: ........................................ 153

عید گاہ میں نماز اداء کرنا : ........................................ 154

عیدین کی نماز کہاں اداء کرنا افضل ہے ؟ ................................... 155

عیدین کیلئے پیدل جانا : ........................ 155

عید کی نماز سے پہلے صدقہ فطر نکالنا : ........................ 156

عید الفطر کی نماز سے پہلے کچھ میٹھی چیز کھانا : ........................ 156

عید الاضحیٰ کی نماز سے پہلے کچھ نہ کھانا : ........................ 156

عید گاہ جانے آنے کا راستہ تبدیل کرنا : ........................ 157

راستہ تبدیل کرنے کی بیس وجوہات : ........................ 157

اچھے سے اچھا کپڑا اور اچھی سی اچھی خوشبو کا اہتمام : ........................ 159

## دوسری فصل ـــــ عیدین کی نماز کے مسائل اور فقہی ابحاث

عیدین کی نماز کا حکم : ........................ 159

عیدین کا وقت : ........................ 160

عیدین کی نماز میں اذان و اقامت : ........................ 160

عیدین میں نماز سے قبل خطبہ دینا : ........................ 161

جمعہ اور عیدین کے خطبوں میں تقدیم و تاخیر کے فرق کی وجوہات : ........................ 162

عیدین کی نماز میں مسنون قراءت: ................................ 162

عیدین سے پہلے یا بعد میں نوافل پڑھنا: ................................ 163

عورتوں کا مساجد اور عید گاہ میں حاضر ہونا: ................................ 164

عیدین کی نماز میں کتنی زائد تکبیرات ہیں ؟ ................................ 167

پہلا اختلاف : تکبیراتِ زائدہ کی تعداد کتنی ہے: ................................ 167

دوسرا اختلاف : زائد تکبیراتِ زائدہ کا موضع اور مقام کیا ہے: ................................ 168

کیا نمازِ استسقاء میں تکبیراتِ زائدہ ہیں ؟ ................................ 168

نمازِ عید کے دوران وقت کا نکل جانا: ................................ 169

نمازِ عید پہلے روز اداء نہ کرنا: ................................ 169

کیا عیدین کی نماز کو پہلے دن سے مؤخر کرسکتے ہیں ؟ ................................ 170

عیدین کی نماز کی قضاء کرنا: ................................ 170

عیدین کی نماز انفرادی طور پر اداء کرنا: ................................ 171

## تیسری فصل ـــــ صدقہ فطر کے احکام و مسائل

صدقۃ الفطر کے فضائل:.......... 171

صدقۂ فطر کے واجب ہونے کا نصاب :.......... 172

صدقہ فطر کے نصاب میں ائمہ کا اختلاف:.......... 173

صدقہ فطر واجب ہونے کی شرائط:.......... 173

صدقہ فطر کا حکم اور اُس میں ائمہ کرام کا اختلاف :.......... 174

صدقہ فطر کی حکمت :.......... 174

صدقہ فطر کی مقدار:.......... 175

صدقہ فطر کی مقدار میں ائمہ کا اختلاف:.......... 175

صدقہ فطر میں قیمت دینا :.......... 176

صدقہ فطر واجب ہونے کا وقت:.......... 176

عید کے دن سے پہلے بھی صدقہ فطر اداء کیا جاسکتا ہے:.......... 177

صدقہ فطر کو کتنا پہلے اداء کیا جاسکتا ہے:.......... 177

صدقہ فطر کی ادائیگی کا مستحب وقت:.......... 177

صدقۃ الفطر کے وقت کی مختلف صورتوں کی تفصیل :............................178

صدقہ فطر کس کس کی طرف سے اداء کرنا لازم ہے : ..................................179

کس کی طرف سے ادا کرنا واجب نہیں؟..............................................179

صدقہ فطر کے بارے میں پائی جانے والی چند عمومی کوتاہیاں : ...........................181

غیر صاحب نصاب شخص کیلئے بھی صدقہ فطر اداء کرنا بہتر ہے :...........................181

صدقہ فطر کا مستحق:..........................................................................182

زکوۃ اور صدقہ فطر میں فرق:....................................................................182


## چوتھی فصل ـــــ عشرہ ذی الحجہ کے فضائل و اعمال


عشرہ ذی الحجہ کے فضائل: .......................................................................183

پہلی فضیلت: ذی الحجہ کی دس راتوں کی قسم : ........................................184

دوسری فضیلت :سب سے افضل اور عظمت والے ایّام:..................................184

تیسری فضیلت:عشرہ ذی الحجہ کے اعمال کا سب سے زیادہ محبوب ہونا: ......................185

چوتھی فضیلت :عشرہ ذی الحجہ کے ہر دن کا روزہ ایک سال کے روزوں کے برابر ہے: ..........185

پانچویں فضیلت :عشرہ ذی الحجہ کی ہر رات کی عبادت کا ثواب شبِ قدر کے برابر ہے:........... 185

عشرۂ ذی الحجہ افضل ہے یا رمضان کا آخری عشرہ ؟ ................................ 185

عشرہ ذی الحجہ کے اعمال:..................................................... 186

پہلا عمل : ناخن اور بال کاٹنے سے احتراز: ...................................... 186

دوسرا عمل :عبادت کی کثرت: ................................................. 187

تیسرا عمل : روزوں کا اہتمام: .................................................. 187

چوتھا عمل : عرفہ کے روزے کا خصوصی اہتمام:.................................. 188

پانچواں عمل :تسبیح ،تحمید ،تہلیل اور تکبیر کی کثرت:............................. 188

چھٹا عمل :شب بیداری :...................................................... 189

ساتواں عمل: شبِ عید کا خصوصی اہتمام : ......................................... 189

عشرۂ ذی الحجہ میں ناخن اور بال کاٹنے کی تفصیل : ................................ 190

ناخن اور بال کاٹنے کا حکم :..................................................... 190

ناخن اور بال کاٹنے کا حکم کس کیلئے ہے : ......................................... 190

بال اور ناخن نہ کاٹنے کی حکمت: ........................................ 191

## پانچویں فصل ـــــ قربانی کے فضائل ،مسائل اور مباحثِ فقہیہ

لفظ "اضحیہ" کے اعراب اور معنی : ........................................ 191

قربانی کی اہمیت : ........................................ 192

قربانی کے لفظ کا معنی اور اُس کی صورتیں : ........................................ 192

قربانی کے فضائل : ........................................ 193

قربانی نہ کرنے کی وعیدیں : ........................................ 196

قربانی کا حکم : ........................................ 197

قربانی کس پر واجب ہے ؟ ........................................ 198

قربانی کی شرائط : ........................................ 198

شرائطِ وجوب : ........................................ 198

شرائطِ صحت : ........................................ 199

شرائطِ مختلف فیہا : ........................................ 200

حاجی پر قربانی کا لازم ہونا :........................................ 200

نابالغ پر قربانی کا لازم ہونا: ........................................ 200

مسافر پر قربانی کا لازم ہونا : ........................................ 201

اضحیہ کی اقسام :........................................ 202

قربانی کے جانور :........................................ 202

قربانی کے جانوروں میں ائمہ کا اختلاف :........................................ 203

قربانی کے جانوروں کی عمریں :........................................ 203

قربانی کے جانوروں کی عمروں میں ائمہ کا اختلاف :........................................ 203

جَذع کی تفصیل : ........................................ 204

جَذع من الضّان کی تعریف :........................................ 205

جَذع من الضان کی تفسیر میں ائمہ کا اختلاف : ........................................ 205

جذع کا حکم :........................................ 206

جذع من الضان کے جواز میں اختلاف :........................................ 206

"عَتُود" کا معنی اور حکم: ........................................ 206

جانور کی خریداری: ........................................ 207

قربانی کا جانور قرض لیکر یا ادھار پر خریدنا: ........................................ 208

قربانی کا جانور قسطوں پر خریدنا: ........................................ 209

قربانی کا جانور تول کر یعنی وزن کر کے خریدنا یا بیچنا: ........................................ 209

جانوروں کے اعضاء میں قطع کی مانع مقدار: ........................................ 209

قربانی کے جانوروں میں عیوبِ مانعہ کی تفصیل: ........................................ 210

کان: ........................................ 210

آنکھ: ........................................ 210

دُم: ........................................ 211

لنگڑا پن: ........................................ 211

لاغری: ........................................ 211

سینگ: ........................................ 211

دانت: ........................................................ 212

زبان : ........................................................ 212

خنثیٰ: ........................................................ 212

گابھن: ........................................................ 212

بانجھ: ........................................................ 212

مجنون : ........................................................ 213

تھن : ........................................................ 213

عیبِ حادث یا طاری کا حکم : ........................................ 213

عیبِ حادث والے جانور کے جواز میں ائمہ کا اختلاف : ........................ 214

قربانی کے جانوروں میں پسندیدہ خصوصیات : .................................. 214

قربانی کے افضل ہونے میں ائمہ کااختلاف:....................................... 215

قربانی میں کیا افضل ہے ؟ ................................................ 216

قربانی کے ایام اور اوقات:.................................................. 217

قربانی کا مستحب وقت : ........................................ 217

قربانی کے ایام اور اوقات میں فقہاء کا اختلاف : ........................................ 217

پہلا اختلاف : قربانی کا وقت کب سے شروع ہوتا ہے ؟ ........................................ 218

دوسرا اختلاف : قربانی کا وقت کب تک رہتا ہے؟........................................ 218

تیسرا اختلاف :درمیان میں کس کس وقت قربانی کی جاسکتی ہے ؟ ........................................ 219

ذبح سے متعلّق مسائل و مباحث :........................................ 219

ذبح کا وقت ........................................ 219

ذبح کا وقت کب شروع ہوتا ہے ؟........................................ 220

ذبح اسلامی کی تین بنیادی شرائط :........................................ 221

ذبح کرنے کا طریقہ : ........................................ 221

بوقتِ ذبح تسمیہ اور تکبیر کا حکم : ........................................ 222

متروک التسمیۃ کی حلت و حرمت کی تفصیل : ........................................ 222

بوقتِ ذبح درود پڑھنا :........................................ 223

ذبیحہ پر رحم و شفقت اور قربانی کے سنن و آداب سے متعلّق احادیثِ طیّبہ : .................. 223

ذبح کے مستحبات :.................................................. 225

ذبح کے وقت کے مکروہ کام :........................................... 226

ذبح کون کون کر سکتا ہے: ............................................. 227

کس کا ذبح کرنا بہتر ہے:................................................ 227

کتابی سے ذبح کروانا : .................................................. 228

ذبح کرنے میں قربانی کے جانور کی جگہ کا اعتبار ہے :............................ 228

کیا اونٹ کا نحر اور بقر و غنم کا ذبح ضروری ہے ؟................................. 228

رات کو ذبح کرنا :...................................................... 229

مسئلہ ذکاۃ الجنین :.................................................... 229

ذبح کے بعد سے متعلّق مسائل:........................................... 230

کھال کے احکام : ...................................................... 230

جانور کی کیا کیا چیزیں کھانا حرام ہیں ؟ ........................................ 231

گوشت کے مسائل ........................................ 231

اشتراک فی الاضحیۃ یعنی مشترکہ قربانی : ........................................ 232

اشتراک فی الاضحیۃ کی اقسام : ........................................ 232

مشترکہ قربانی کے جواز کی شرائط : ........................................ 232

اونٹ میں کتنے حصے ہوسکتے ہیں ؟ ........................................ 233

شرکاءکا جہتِ قربت میں متحد ہونا : ........................................ 233

کیا ایک جانور گھر بھر کی طرف سے کافی ہوسکتا ہے ؟ ........................................ 233

کب تک شریک کر سکتے ہیں ؟ ........................................ 234

کسی شریک کا اپنے حصہ کی قیمت سے زیادہ دینا: ........................................ 235

مشترکہ قربانی کے گوشت کی تقسیم ........................................ 235

شرکاء کی نیتوں کا مختلف ہونا: ........................................ 235

تضحیہ عن الغیر : ........................................ 236

تضحیہ عن المیت : ........................................ 236

اگر قربانی نہ کی جاسکی ہو اور ایّامِ اضحیہ گزر جائیں:........................... 237

## چھٹی فصل —— ایّامِ تشریق کے فضائل ،اعمال ،مسائل اور فقہی ابحاث

ایّامِ تشریق اور اُن کی وجہ تسمیہ : ........................... 238

ایام تشریق کے فضائل: ........................... 239

ایام تشریق کے اعمال : ........................... 239

پہلا عمل: کھانے پینے کا اہتمام : ........................... 239

دوسرا عمل: ذکر کی کثرت کرنا: ........................... 240

تیسرا عمل: نمازوں کے علاوہ بھی چلتے پھرتے تکبیر کی کثرت کرنا : ........................... 240

چوتھا عمل: ہر فرض نماز کے بعد تکبیر تشریق پڑھنا : ........................... 241

تکبیر تشریق کے مسائل: ........................... 241

ایّامِ تشریق سے متعلّق فقہی مسائل اور مباحث: ........................... 243

ایّامِ تشریق میں روزہ رکھنا : ........................... 243

ایّامِ تشریق میں روزہ رکھنے کے بارے میں ائمہ کا اختلاف : ........................... 244

ایّامِ تشریق میں روزہ رکھنے کی کی نذر ماننا:............................... 244

ایّامِ تشریق میں عمرہ کرنے کی ممانعت : ............................... 245

ایّامِ تشریق میں عمرہ کرنے کے بارے میں ائمہ کا اختلاف : ............................... 245

ایّامِ تشریق میں عید الاضحیٰ کی نماز پڑھنا : ............................... 246

سال بھر کے روزے کی نذر میں ایّامِ تشریق داخل ہوں گے یا نہیں : ............................... 246

حجاج کرام کیلئے ایّامِ تشریق کی راتیں منی میں گزارنا ضروری ہے؟............................... 246

ایّامِ تشریق میں تکبیر کہنے کے بارے میں ائمہ کا اختلاف : ............................... 247

ایّامِ تشریق میں تکبیر کب سے کب تک کہی جائے گی : ............................... 247

ایّامِ تشریق میں تکبیر کہنے کا حکم : ............................... 248

تکبیراتِ تشریق کے کلمات : ............................... 248

تکبیراتِ تشریق کتنی مرتبہ کہی جائیں گی:............................... 248

قضاء نمازوں میں تکبیراتِ تشریق کہنا : ............................... 249

# كِتَابُ الْجُمُعَةِ

جمعہ کا دن ایک مبارک اور عظیم دن ہے، اور اس میں پڑھی جانے والی نماز ایک انتہائی اہم نماز ہے۔

جمعہ کے بارے میں احادیث کے اندر مختلف جہتوں سے بحث کی گئی ہے، ذخیرہ احادیث میں جمعہ کے دن کے فضائل، ترکِ جمعہ کی وعیدیں، جمعہ کے دن کے مسنون اعمال، جمعہ کی نماز کے مسائل اور اس کے علاوہ کئی موضوعات سے متعلّق احادیث موجود ہیں، اور اُنہی حدیثوں کی تشریح میں فقہاء کرام نے بھی کتبِ فقہ میں "کتاب الجمعہ" کو بڑی تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے۔

یہاں جمعہ سے متعلّق تمام تر تفصیلات کو اِن شاء اللہ مندرجہ ذیل پانچ میں ذکر کیا جائے گا:

☆— پہلی فصل: جمعہ کے فضائل کا بیان۔

☆— دوسری فصل: ترکِ جمعہ کی وعیدوں کا بیان۔

☆— تیسری فصل: جمعہ کے اعمال کا بیان۔

☆— چوتھی فصل: جمعہ سے متعلّق عمومی کوتاہیوں کا بیان۔

☆— پانچویں فصل: جمعہ کے مسائل اور مباحثِ فقہیہ۔

# پہلی فصل —— جمعہ کے فضائل کا بیان

## جمعہ کے دن کے فضائل:

بہت سی احادیث میں جمعہ کے دن کے فضائل اور اُس کی اہمیت کو بیان کیا گیا ہے، چند ملاحظہ ہوں:

### پہلی فضیلت: جمعہ سب سے بہترین دن ہے :

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: سب سے بہترین وہ دن جس میں سورج طلوع ہوتا ہے، جمعہ کا دن ہے۔ خَيْرُ يَوْمٍ طَلَعَتْ عَلَيْهِ الشَّمْسُ يَوْمُ الْجُمُعَةِ۔(مسلم:854)

ایک اور روایت میں ہے: سورج جمعہ سے زیادہ افضل کسی دن پر طلوع اور غروب نہیں ہوتا۔ اور جمعہ کے دن اِنسان اور جنات کے علاوہ تمام جانور ڈر رہے ہوتے ہیں (کیونکہ اس دن قیامت قائم ہوگی)۔ لَا تَطْلُعُ الشَّمْسُ، وَلَا تَغْرُبُ عَلَى يَوْمٍ أَفْضَلَ مِنْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ، وَمَا مِنْ دَابَّةٍ إِلَّا وَهِيَ تَفْزَعُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، إِلَّا هَذَيْنِ الثَّقَلَيْنِ: الْجِنِّ، وَالْإِنْسِ۔(صحیح ابن حبان:2770)

### دوسری فضیلت: جمعہ سب سے افضل دن ہے:

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: بے شک تمہارے دنوں میں سب سے افضل جمعہ کا دن ہے۔ إِنَّ مِنْ أَفْضَلِ أَيَّامِكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ۔(نسائی:1284)

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: جمعہ سے زیادہ افضل دن پر سورج کبھی سورج طلوع اور غروب نہیں ہوا۔ مَا طَلَعَتِ الشَّمْسُ وَلَا غَرَبَتْ عَلَى يَوْمٍ أَفْضَلَ مِنْهُ۔(ترمذی:3339)

### تیسری فضیلت: جمعہ تمام دِنوں کا سردار ہے :

ایک روایت میں ہے: جمعہ کا دن تمام دنوں کا سردار ہے۔ إِنَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ سَيِّدُ الْأَيَّامِ۔(ابن ماجہ:1084)

## چوتھی فضیلت: جمعہ سب سے زیادہ عظمت والا دن ہے :

جمعہ کا دن تمام دنوں کا سرداراور اللہ تعالیٰ کے نزدیک تمام دنوں میں سب سے زیادہ عظمت والا ہے۔إِنَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ سَيِّدُ الْأَيَّامِ، وَأَعْظَمُهَا عِنْدَ اللَّهِ۔(ابن ماجہ:1084)

## پانچویں فضیلت: جمعہ کا دن عید اور بقرہ عید سے بھی زیادہ عظمت والا دن ہے:

اللہ تعالیٰ کے نزدیک جمعہ کے دن کی عظمت عید اور بقرہ عید کے دن سے بھی زیادہ ہے۔وَهُوَ أَعْظَمُ عِنْدَ اللَّهِ مِنْ يَوْمِ الْأَضْحَى وَيَوْمِ الْفِطْرِ۔(ابن ماجہ:1084)

## چھٹی فضیلت:جمعہ کے دن کی پانچ خصلتیں:

اِس دن کی پانچ خصلتیں ہیں: (1)اس دن اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا۔(2)اِسی دن اُن کو زمین پر اتارا۔(3)اِسی دن اُن کو موت دی۔(4)اِس دن میں ایک گھڑی ایسی ہے کہ بندہ اس میں جو چیز بھی مانگتا ہے اللہ تعالیٰ اس کو ضرور عطا فرماتے ہیں، بشرطیکہ کسی حرام چیز کا سوال نہ کرے۔(5)اسی دن قیامت قائم ہوگی۔فِيهِ خَمْسُ خِلَالٍ، خَلَقَ اللَّهُ فِيهِ آدَمَ، وَأَهْبَطَ اللَّهُ فِيهِ آدَمَ إِلَى الْأَرْضِ، وَفِيهِ تَوَفَّى اللَّهُ آدَمَ، وَفِيهِ سَاعَةٌ لَا يَسْأَلُ اللَّهَ فِيهَا الْعَبْدُ شَيْئًا إِلَّا أَعْطَاهُ، مَا لَمْ يَسْأَلْ حَرَامًا، وَفِيهِ تَقُومُ السَّاعَةُ۔(ابن ماجہ:1084)

## ساتویں فضیلت:جمعہ کے دن فرشتے حاضر ہوتے ہیں:

جمعہ کے دن مجھ پر کثرت سے درود بھیجا کرواِس لئے کہ یہ "یومِ مشہود" ہے یعنی اس میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں۔أَكْثِرُوا الصَّلَاةَ عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ؛ فَإِنَّهُ مَشْهُودٌ، تَشْهَدُهُ الْمَلَائِكَةُ۔(ابن ماجہ:1637)

## آٹھویں فضیلت: جمعہ کی رات اور دن دونوں روشن وچمکدار ہیں:

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے نبی کریم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: خوبصورت رات اور روشن دن یعنی شبِ جمعہ اور جمعہ کے دن مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو۔ أَكْثِرُوا الصَّلَاةَ عَلَى نَبِيِّكُمْ فِي اللَّيْلَةِ الْغَرَّاءِ، وَالْيَوْمِ الْأَزْهَرِ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ، وَيَوْمَ الْجُمُعَةِ۔(شعب الایمان:2772)

ایک اور روایت میں آپ ﷺ کا یہ اِرشادِ مَروی ہے: اس کی رات خوبصورت اور دن منوّر ہوتا ہے۔ لَيْلَةُ الْجُمُعَةِ لَيْلَةٌ غَرَّاءُ وَيَوْمُ الْجُمُعَةِ يَوْمٌ أَزْهَرُ۔(الدعوات الکبیر:529)

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: میرے سامنے دنوں کو پیش کیا گیا تو میں نے جمعہ کے دن کو دیکھا تو وہ مجھے اُس کی خوبصورتی اور نور بہت پسند آیا، اور میں نے اس میں ایک سیاہ نکتہ جیسی کوئی چیز دیکھی تو سوال کیا کہ یہ کیا ہے؟ مجھے بتایا گیا کہ اس دن میں قیامت قائم ہوگی۔ عُرِضَتْ عَلَيَّ الْأَيَّامُ فَرَأَيْتُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، فَأَعْجَبَنِي بَهَاؤُهُ وَنُورُهُ، وَرَأَيْتُ فِيهِ كَهَيْئَةِ نُكْتَةٍ سَوْدَاءَ، فَقُلْتُ: مَا هَذِهِ؟ فَقِيلَ: فِيهِ تَقُومُ السَّاعَةُ۔(مصنّف عبد الرزاق:5559)

## نویں فضیلت: جمعہ کے دن مَرنے والا عذابِ قبر سے محفوظ رہتا ہے:

جو مسلمان بھی جمعہ کے دن یا جمعہ کی شب مر جائے اللہ تعالیٰ اُسے قبر کے فتنہ (عذاب وسوال) سے بچا لیتے ہیں۔ مَا مِنْ مُسْلِمٍ يَمُوتُ يَوْمَ الجُمُعَةِ أَوْ لَيْلَةَ الجُمُعَةِ إِلَّا وَقَاهُ اللَّهُ فِتْنَةَ القَبْرِ۔(ترمذی:1074)

## دسویں فضیلت: جمعہ کے دن قبولیت کی گھڑی ہوتی ہے:

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: جمعہ کے دن میں ایسی گھڑی ہوتی ہے جس میں کوئی مؤمن بندہ اللہ تعالیٰ سے کسی خیر کا سوال کرے تو اللہ تعالیٰ ضرور اُس کی دعاء قبول فرماتے ہیں اور اگر کسی چیز کے شر سے پناہ مانگے تو

اللہ تعالیٰ ضرور اُسے پناہ عطاء فرماتے ہیں۔فِيهِ سَاعَةٌ لَا يُوَافِقُهَا عَبْدٌ مُؤْمِنٌ يَدْعُو اللَّهَ بِخَيْرٍ إِلَّا اسْتَجَابَ اللَّهُ لَهُ وَلَا يَسْتَعِيذُ مِنْ شَيْءٍ إِلَّا أَعَاذَهُ اللَّهُ مِنْهُ۔(ترمذی:3339)

## گیارہویں فضیلت:جمعہ کا دن مسلمانوں کا عید کا دن ہے:

اے مسلمانو!بے شک یہ ایسا دن ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کیلئے عید کا دن بنایا ہے۔يَا مَعْشَرَ الْمُسْلِمِينَ، إِنَّ هَذَا يَوْمٌ جَعَلَهُ اللَّهُ تبارك وتعالى عِيدًا للمسلمين۔(مؤطاءمالک:452)

بے شک یہ (جمعہ کا دن) عید کا دن ہے،اللہ تعالیٰ نے اِس کو مسلمانوں کیلئے (عید کا دن) بنایا ہے۔إِنَّ هَذَا يَوْمُ عِيدٍ، جَعَلَهُ اللَّهُ لِلْمُسْلِمِينَ۔(ابن ماجہ:1098)

نبی کریم ﷺ کے سامنے جمعہ پیش کیا گیا،(جس کی صورت یہ بنی کہ)حضرت جبریل علیہ السلام اپنے ہاتھ میں ایک سفید شیشے جیسی کوئی چیز لے کر آئے جس کے درمیان میں نکتہ جیسا کچھ لگا ہوا تھا،آپ ﷺ نے اُس کے بارے میں دریافت کیا تو حضرت جبریل علیہ السلام نے فرمایا:یہ جمعہ ہے جو آپ کے ربّ نے آپ کو پیش کیا ہے تاکہ یہ دن آپ کیلئے اور آپ کے بعد آپ کی قوم کیلئے عید بن جائے۔عُرِضَتِ الْجُمُعَةُ عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، جَاءَ جِبْرِيلُ فِي كَفِّهِ كَالْمِرْآةِ الْبَيْضَاءِ فِي وَسَطِهَا كَالنُّكْتَةِ السَّوْدَاءِ، فَقَالَ:مَا هَذِهِ يَا جِبْرِيلُ؟ قَالَ: هَذِهِ الْجُمُعَةُ يَعْرِضُهَا عَلَيْكَ رَبُّكَ لِتَكُونَ لَكَ عِيدًا وَلِقَوْمِكَ مِنْ بَعْدِكَ۔(طبرانی اوسط:2084)

بے شک جمعہ کا دن عید اور ذکر کا دن ہے،پس تم اپنے عید کے دن کو روزے کا دن مت بناؤ،تم اُسے ذکر کا دن بناؤ،ہاں!یہ کہ تم اُس کو(روزہ رکھنے میں)اور دنوں کے ساتھ ملادو(کہ جمعرات یا ہفتے کا روزہ بھی ساتھ

رکھ لو تو صحیح ہے)۔إِنَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ يَوْمُ عِيدٍ وَذِكْرٍ، فَلَا تَجْعَلُوا عِيدَكُمْ يَوْمَ صِيَامٍ، وَلَكِنِ اجْعَلُوهُ يَوْمَ الذِّكْرِ إِلَّا أَنْ تَخْلِطُوهُ بِأَيَّامٍ۔(شعب الایمان:3584)

## بارہویں فضیلت: جمعہ کے دن کی اللہ تعالیٰ نے قسم کھائی ہے:

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے سورۃ البروج میں ﴿وَشَاهِدٍ وَمَشْهُودٍ﴾ میں جمعہ کے دن کی قسم کھائی ہے، کیونکہ "شاھد" سے جمعہ کا دن مراد ہے، جیسا کہ حدیث میں ہے: یومِ موعود یعنی جس کا وعدہ کیا گیا ہے وہ قیامت کا دن ہے، یومِ مشہود جس میں سب حاضر ہوتے ہیں وہ عرفہ کا دن ہے، اور یومِ شاہد یعنی حاضر ہونے والا یا گواہی دینے والا دن جمعہ کا دن ہے۔اليَوْمُ المَوْعُودُ يَوْمُ القِيَامَةِ، وَاليَوْمُ المَشْهُودُ يَوْمُ عَرَفَةَ، وَالشَّاهِدُ يَوْمُ الجُمُعَةِ۔(ترمذی:3339)

جمعہ کے دن کے گواہی دینے کا مطلب یہ ہے کہ یہ دن نمازِ جمعہ میں حاضر ہونے والوں کے حق میں اللہ تعالیٰ کے حضور گواہی دے گا۔أَيْ: يَشْهَدُ لِمَنْ حَضَرَ صَلَاتَهُ۔(تحفۃ الأحوذی:9/182)

## تیرہویں فضیلت: جمعہ کے دن چھ لاکھ افراد کا جہنم سے آزاد ہونا:

بے شک اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہر جمعہ کے دن چھ لاکھ ایسے لوگوں کو جہنم سے آزاد کیا جاتا ہے جو جہنم کے مستحق ہوچکے ہوں۔إِنَّ لِلَّهِ فِي كُلِّ يَوْمِ جُمُعَةٍ سِتَّمِائَةَ أَلْفِ عَتِيقٍ يَعْتِقُهُمْ مِنَ النَّارِ–قَالَ أَحَدُهُمَا فِي حَدِيثِهِ–كُلُّهُمْ قَدِ اسْتَوْجَبُوا النَّارَ۔(مسند ابی یعلیٰ موصلی:3434)

## چودہویں فضیلت: جمعہ کے دن جہنم کو دہکایا نہیں جاتا:

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: بے شک جہنم کو جمعہ کے دن کے علاوہ روزانہ دہکایا جاتا ہے۔إِنَّ جَهَنَّمَ تُسَجَّرُ إِلَّا يَوْمَ الْجُمُعَةِ۔(ابوداؤد:1083)

**ایک اور روایت میں آپ ﷺ کا یہ اِرشاد مروی ہے: بے شک اللہ تعالیٰ روزانہ نصفِ نہار کے وقت جہنّم کی آگ کو دہکاتے ہیں اور جمعہ کے دن اُسے بجھادیتے ہیں۔**إِنَّ اللهَ يُسَعِّرُ جَهَنَّمَ كُلَّ يَوْمٍ فِي نِصْفِ النَّهَارِ، وَيُخْبِتُهَا فِي يَوْمِ الْجُمُعَةِ۔(طبرانی کبیر:22/60)

## پندرہویں فضیلت: جمعہ کا سلامتی کے ساتھ گزر جانا ہفتہ بھر کی سلامتی کا ذریعہ ہے:

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: جب رمضان سلامتی کے ساتھ گزر جائے تو سارا سال سلامت ہوجاتا ہے، اور جب جمعہ سلامتی سے گزر جائے تو سارا ہفتہ سلامتی کے ساتھ گزر جاتا ہے۔إِذَا سَلِمَ رَمَضَانُ سَلِمَتِ السَّنَةُ، وَإِذَا سَلِمَتِ الْجُمُعَةُ سَلِمَتِ الْأَيَّامُ۔(شعب الایمان:3434)

## سولہویں فضیلت: جمعہ کا دن اِس اُمّت کیلئے اہلِ کتاب کے مقابلے میں عطیہ خداوندی ہے:

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: ہم دنیا میں بعد میں آئے ہیں اور قیامت کے دن شرف و مرتبہ میں سب سے آگے ہوں گے، ہاں! اتنی بات ہے کہ اہلِ کتاب کو ہم سے پہلے کتاب دی گئی ہے اور ہمیں اُن کے بعد کتاب دی گئی ہے، اور یہ (جمعہ) اُن کا وہ دن تھا جو اُن پر فرض کیا گیا تھا لیکن اُنہوں نے اس میں اختلاف کیا پس اللہ تعالیٰ نے ہمیں اِس دن کی ہدایت فرمائی (یعنی عبادت کیلئے عطاء فرمایا) پس وہ اہلِ کتاب اِس دن میں ہمارے تابع ہیں، چنانچہ یہود نے اُس کے بعد والا (ہفتہ کا) دن اختیار کیا اور نصاریٰ نے اُس کے بعد

والا(اتوار کا)دن اختیار کرلیا۔نَحْنُ الْآخِرُونَ السَّابِقُونَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ، بَيْدَ أَنَّهُمْ أُوتُوا الْكِتَابَ مِنْ قَبْلِنَا، وَأُوتِينَاهُ مِنْ بَعْدِهِمْ، وَهَذَا يَوْمُهُمُ الَّذِي فُرِضَ عَلَيْهِمْ فَاخْتَلَفُوا فِيهِ، فَهَدَانَا اللهُ لَهُ، فَهُمْ لَنَا فِيهِ تَبَعٌ، فَالْيَهُودُ غَدًا، وَالنَّصَارَى بَعْدَ غَدٍ۔(مسلم:855)

**فائدہ:** بعض محققین علماء کرام فرماتے ہیں: اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کیلئے ہفتے کے تمام دن رکھے کہ وہ اپنی مرضی اور اجتہاد سے کوئی دن عبادت اور اطاعت کیلئے مقرر کرلیں، یہود نے ہفتہ کا دن مقرر کیا یہ سوچ کر کہ اللہ تعالیٰ نے اتوار کے دن کائنات کی تخلیق شروع کرکے ہفتہ کے دن تخلیق مکمل فرمائی، لہٰذ افراغت والا دن عبادت کیلئے زیادہ موزوں ہے، نصاریٰ نے کہا کہ تخلیقِ کائنات کی ابتداء کا دن یعنی اتوار عبادت کیلئے زیادہ مناسب ہے، لیکن امّتِ محمدیہ نے اپنے لئے جمعہ کا دن منتخب فرمایا، کیونکہ اِس دن انسان کی تخلیق ہوئی ہے، جیسا کہ احادیث میں آتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جمعہ کے دن حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا، اور حقیقت یہ ہے کہ امّتِ محمدیہ کا یہ انتخاب سب سے زیادہ مناسب اور بہتر قرار پایا، کیونکہ جس دن انسان کی تخلیق ہوئی ہے اور انسان وجود میں آیا ہے وہی دن سب سے زیادہ اِس بات کا مستحق ہے کہ اُس دن شکرِ نعمت کے طور پر عبادت واِطاعت کے زیادہ سے زیادہ کام سرانجام دیے جائیں۔(مرقاۃ:3/1009)

حضرت جبریل علیہ السلام نبی کریم ﷺ کے پاس ایک سفید آئینہ لیکر آئے جس میں نکتہ تھا، آپ ﷺ نے دریافت کیا کہ یہ کیا ہے؟ حضرت جبریل علیہ السلام نے فرمایا: یہ جمعہ کا دن ہے، آپ کو اور آپ کی امّت کو اِس دن کے ذریعہ فضیلت دی گئی ہے، اور یہود و نصاریٰ اس میں آپ کے تابع ہیں اور آپ سب کیلئے اس دن میں خیر و بھلائی ہے۔أَتَى جِبْرِيلُ بِمِرْآةٍ بَيْضَاءَ فِيهَا نُكْتَةٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ

النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «مَا هَذِهِ؟» قَالَ: هَذِهِ الْجُمُعَةُ فُضِّلْتَ بِهَا أَنْتَ وَأُمَّتُكَ، فَالنَّاسُ لَكُمْ فِيهَا تَبَعٌ، الْيَهُودُ وَالنَّصَارَى، وَلَكُمْ فِيهَا خَيْرٌ۔(مسند الشافعی:1/70)

## سترہویں فضیلت: جمعہ کا دن مغفرت کا ہے :

ایک روایت میں ہے : بے شک اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کی مغفرت فرمادیتے ہیں۔إِنَّ اللَّهَ لَيْسَ بِتَارِكٍ أَحَدًا مِنَ الْمُسْلِمِينَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ إِلَّا غَفَرَ لَهُ۔(طبرانی اوسط:4817)

## اٹھارہویں فضیلت: جمعہ کے دن نیکیاں دوگنی کردی جاتی ہیں :

ایک روایت میں ہے :جمعہ کے دن(اعمال کی )نیکیاں دوگنی کردی جاتی ہیں۔تُضَاعَفُ الْحَسَنَاتُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ۔(طبرانی اوسط:7895)

## انیسویں فضیلت: مدینہ منوّرہ میں جمعہ دوسری جگہوں میں ایک ہزار جمعہ کے برابر ہے:

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: میری اِس مسجد (مسجدِ نبوی) میں نماز پڑھنا مسجدِ حرام میں نماز پڑھنے کے علاوہ دوسری تمام مساجد میں ایک ہزار نماز پڑھنے کے برابر ہے، مدینہ منوّرہ میں رمضان المبارک کا مہینہ دوسری جگہوں میں ایک ہزار مہینے روزے رکھنے کے برابر ہے، اور مدینہ منوّرہ میں جمعہ کی نماز دوسری جگہوں میں ایک ہزار جمعہ کے برابر ہے۔صَلَاةٌ فِي مَسْجِدِي هَذَا كَأَلْفِ صَلَاةٍ فِيمَا سِوَاهُ إِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ، وَصِيَامُ شَهْرِ رَمَضَانَ بِالْمَدِينَةِ كَصِيَامِ أَلْفِ شَهْرٍ فِيمَا سِوَاهُ، وَصَلَاةُ الْجُمُعَةِ بِالْمَدِينَةِ كَأَلْفٍ فِيمَا سِوَاهُ۔(شعب الایمان:3852)

## بیسویں فضیلت: جمعہ کے دن اعمال کا اجر بڑھ جاتا ہے:

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

نیکیوں میں کوئی نیکی اللہ تعالیٰ کے نزدیک اُس نیکی سے زیادہ محبوب اور پسندیدہ نہیں جو جمعہ کی شب یا جمعہ کے دن کی جائے اور گناہوں میں کوئی گناہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک اُس گناہ سے زیادہ مبغوض اور ناپسندیدہ نہیں جو جمعہ کی شب یا جمعہ کے دن کیا جائے۔مَا فِي الحَسَنَاتِ حَسَنَةٌ أَحَبُّ إِلَى اللهِ تَعَالَى مِنْ حَسَنَةٍ تُعْمَلُ فِي لَيْلَةِ جُمُعَةٍ أَوْ يَوْمِ جُمُعَةٍ وَمَا مِنَ الذُّنُوبِ ذَنْبٌ أَبْغَضُ إِلَى اللهِ تَعَالَى مِنْ ذَنْبٍ يُعْمَلُ فِي لَيْلَةِ الجُمُعَةِ أَوْ يَوْمِ الجُمُعَةِ۔(فیض القدیر شرح الجامع الصغیر:8050)

حضرت کعب فرماتے ہیں کہ جمعہ کے دن صدقہ کا ثواب بڑھا دیا جاتا ہے۔الصَّدَقَةُ تُضَاعَفُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ۔(ابن ابی شیبہ:5513)

ایک اور روایت میں حضرت کعب کا یہ اِرشاد منقول ہے:جمعہ کے دن میں نیکی(کے اجر)اور برائی(کے گناہ)کو بڑھا دیا جاتا ہے،اور یہ قیامت کا دن ہے۔أَنَّهُ لَتُضَاعَفُ فِيهِ الْحَسَنَةُ وَالسَّيِّئَةُ، وَأَنَّهُ لَيَوْمُ الْقِيَامَةِ۔(ابن ابی شیبہ:5514)

## شب جمعہ کے فضائل :

جس طرح جمعہ کا دن ایک با برکت اور مبارک دن ہے ،اِسی طرح اُس کی رات بھی نہایت قیمتی اور سعادتوں سے بھری ہوئی ہے،یہی وجہ ہے کہ اُمّت کے اکابر بزرگانِ دین سے اِس شب کا خصوصی اہتمام کیا کرتے تھے،ذیل میں احادیثِ طیبہ کی روشنی میں اس کے چند فضائل ذکر کیے جارہے ہیں،جس سے اِس بابرکت رات کی عظمت کا کسی قدر اندازہ لگایا جاسکتا ہے:

## شبِ جمعہ مرنے والوں کا قبر کے فتنہ سے محفوظ ہونا :

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: کوئی مسلمان جمعہ کے دن یا شب میں انتقال کر جائے تو اللہ تعالیٰ اُسے قبر کے فتنہ (عذاب اور سوال) سے محفوظ فرمادیتے ہیں۔مَا مِنْ مُسْلِمٍ يَمُوتُ يَوْمَ الجُمُعَةِ أَوْ لَيْلَةَ الجُمُعَةِ إِلَّا وَقَاهُ اللَّهُ فِتْنَةَ القَبْرِ۔(ترمذی:1074)حدیث میں " فِتْنَةَ القَبْرِ " سے مراد یا عذاب ہے یا قبر کا سوال، پس مطلب یہ ہو جائے گا کہ اللہ تعالیٰ اُسے قبر کے عذاب اور سوال سے محفوظ فرمائیں گے۔(مرقاۃ:3/1021)

## شبِ جمعہ مرنے والوں کا شہید مرنا اور قبر کے عذاب سے محفوظ ہونا:

جو جمعہ کے دن یا جمعہ کی شب مر جائے اُسے قبر کے عذاب سے بچا لیا جاتا ہے اور وہ قیامت کے دن اس حال میں آئے گا کہ اُس پر شہداء کی مہر لگی ہو گی۔مَنْ مَاتَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ أَوْ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ أُجِيرَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَجَاءَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ عَلَيْهِ طَابَعُ الشُّهَدَاءِ۔(حلیۃ الأولیاء:3/155)

## شبِ جمعہ مرنے والوں کے عمل کا جاری ہونا:

جو جمعہ کے دن یا جمعہ کی شب انتقال کر گیا اُسے قبر کے عذاب سے عافیت بخش دی جاتی ہے اور اُس کیلئے عمل جاری ہو جاتا ہے۔مَن مَاتَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ أوْ لَيْلَةَ الْجُمُعةِ عُوْفِيَ مِنْ عَذَابِ الْقَبرِ، وَجَرَى لَهُ عَمَلُهُ۔(کنز العمال:21083)

**فائدہ:** جمعہ کے دن مرنے کی جو فضیلت احادیث میں ذکر کی گئی ہے اُس کا تعلّق جمعہ کے دن مرنے سے ہے، جمعہ کے دن دفنانے سے نہیں، پس ایسا شخص جو پہلے مرا ہو اور اُس کی تدفین جمعہ کے دن کی جائے تو یہ فضیلت حاصل نہ ہو گی۔(العرف الشذی:2/351)

## جمعہ کی شب بنی آدم کے اعمال بارگاہِ الٰہی میں پیش کیے جاتے ہیں:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نبی کریم صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا یہ اِرشاد نقل فرماتے ہیں: بے شک بنی آدم کے اعمال ہر جمعرات کو شبِ جمعہ میں پیش کیے جاتے ہیں، پس کسی قطع رحمی کرنے والے کی مغفرت نہیں کی جاتی۔إِنَّ أَعْمَالَ بَنِي آدَمَ تُعْرَضُ كُلَّ خَمِيسٍ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ، فَلَا يُقْبَلُ عَمَلُ قَاطِعِ رَحِمٍ۔(مسند احمد:10272)

## جمعہ کی رات خوبصورت رات ہے :

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے نبی کریم صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو فرماتے ہوئے سنا: خوبصورت رات اور روشن دن یعنی شبِ جمعہ اور جمعہ کے دن مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو۔أَكْثِرُوا الصَّلَاةَ عَلَى نَبِيِّكُمْ فِي اللَّيْلَةِ الْغَرَّاءِ، وَالْيَوْمِ الْأَزْهَرِ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ، وَيَوْمَ الْجُمُعَةِ۔(شعب الایمان:2772)

ایک اور روایت میں آپ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کا یہ اِرشادِ مَروی ہے: اس کی رات خوبصورت اور دن منوّر ہوتا ہے۔لَيْلَةُ الْجُمُعَةِ لَيْلَةٌ غَرَّاءُ وَيَوْمُ الْجُمُعَةِ يَوْمٌ أَزْهَرُ۔(الدعوات الکبیر:529)

## جمعہ کی نماز میں پیدل آنے کے فضائل :

جمعہ کی نماز میں حاضر ہونے کی اکثر احادیث میں پیدل جانے کو بطور خاص ذکر کیا گیا ہے، بلکہ بعض احادیث میں " وَمَشَى وَلَمْ يَرْكَبْ " کے الفاظ ذکر کیے گئے ہیں جس سے بڑی صراحت کے ساتھ یہ معلوم ہوتا ہے کہ جمعہ کی نماز میں پیدل جانے کا خاص اہتمام کرنا چاہیئے، ذیل میں پیدل جانے سے متعلّق احادیث اور فضائل ملاحظہ فرمائیں:

## ہر قدم پر ایک سال کے صیام وقیام کا ثواب:

جو شخص جمعہ کے دن نہائے اور اپنے سر کو دھوئے (یا نہلائے) اور خوب جلدی جائے (تا کہ) شروع سے خطبہ پالے اور پیدل جائے، سوار نہ ہو اور اِمام کے قریب بیٹھے اور خطبہ سنے، نیز کوئی بیہودہ بات زبان سے نہ نکالے تو اُس کے ہر قدم کے بدلے ایک سال کے روزوں اور ایک سال کی عبادت کرنے کا ثواب لکھا جائے گا۔مَنْ غَسَّلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَاغْتَسَلَ، ثُمَّ بَكَّرَ وَابْتَكَرَ، وَمَشَى وَلَمْ يَرْكَبْ، وَدَنَا مِنَ الْإِمَامِ فَاسْتَمَعَ وَلَمْ يَلْغُ كَانَ لَهُ بِكُلِّ خُطْوَةٍ عَمَلُ سَنَةٍ أَجْرُ صِيَامِهَا وَقِيَامِهَا۔(ابوداؤد:345)

## ہر قدم پر نماز اور روزے کا اجر:

جس نے جمعہ کے دن اپنا سر دھویا، غسل کیا، جلدی گیا، پیدل گیا، سوار نہ ہوا اور اِمام کے قریب ہو کر بیٹھا، کوئی لغو بات یا کام نہیں کیا تو اُس کیلئے ہر قدم کے بدلے میں نیکی کے اعمال یعنی روزے اور نماز کا اجر لکھا جاتا ہے۔مَنْ أَصْبَحَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، فَغَسَلَ وَاغْتَسَلَ، وَبَكَّرَ، وَمَشَى وَلَمْ يَرْكَبْ، وَدَنَا وَلَمْ يَلْغُ، فَإِنَّ لَهُ بِكُلِّ خُطْوَةٍ عَمَلًا مِنْ أَعْمَالِ الْبِرِّ، الصَّوْمِ وَالصَّلَاةِ۔(طبرانی اوسط:1452)

## ہر قدم پر بیس نیکیاں:

جس نے جمعہ کے دن غسل کیا اُس کی خطائیں اور گناہ معاف کر دیے جاتے ہیں، پھر جب وہ (جمعہ کیلئے) چلنے لگتا ہے تو اُس کیلئے ہر قدم پر بیس نیکیاں لکھی جاتی ہیں، جب وہ نماز سے فارغ ہوتا ہے تو اُس کو دو سو سال کے عمل کے برابر اجر دیا جاتا ہے۔مَنِ اغْتَسَلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ كُفِّرَتْ ذُنُوبُهُ وَخَطَايَاهُ، فَإِذَا أَخَذَ فِي الْمَشْيِ كُتِبَتْ لَهُ بِكُلِّ خُطْوَةٍ عِشْرُونَ حَسَنَةً، فَإِذَا انْصَرَفَ مِنَ الصَّلَاةِ أُجِيزَ بِعَمَلِ مِائَتَيْ سَنَةٍ۔(طبرانی کبیر:18/139)

بعض روایات سے جمعرات کے دن ناخن کاٹنا، بغل اور زیرِ ناف بالوں کی صفائی کرنا معلوم ہوتا ہے، جو شاید واللہ اَعلم اِس بات پر محمول ہیں کہ جمعہ کی تیاری ایک دن قبل ہی سے شروع کر دینی چاہیئے، کیونکہ اِس میں جمعہ کا زیادہ اہتمام کا معنی پایا جاتا ہے۔ روایت یہ ہے: آپ ﷺ نے حضرت علی کرّم اللہ وجہہ سے اِرشاد فرمایا: اے علی! ناخن کاٹنا، بغل کے بال اکھیڑنا اور زیرِ ناف بال مونڈنا جمعرات کے دن کیا کرو اور غسل، خوشبو اور لباس کا اہتمام جمعہ کے دن کیا کرو۔ قَصُّ الظُّفْرِ وَنَتْفُ الإِبْطِ وَحَلْقُ الْعَانَةِ يَوْمَ الخمِيسِ وَالْغُسْلُ والطِّيبُ وَاللِّبَاسُ يَوْمَ الجُمُعَةِ۔(فیض القدیر شرح الجامع الصغیر:6130)(کنز العمال:17256، 17240)

## بارہوں عمل: جمعہ کیلئے جلدی جانا:

اِرشادِ نبوی ہے: بے شک تمہارے لئے ہر جمعہ کے دن حج اور عمرہ (کا ثواب) ہے، پس حج تو یہ ہے کہ جمعہ کے لئے تپتی ہوئی دوپہر میں (یعنی جلدی) جانا، اور عُمرہ یہ ہے کہ جمعہ کے بعد (ذکر واذکار میں مشغول رہتے ہوئے) عصر کا انتظار کرنا۔ إِنَّ لَكُمْ فِي كُلِّ جُمُعَةٍ حَجَّةً وَعُمْرَةً، فَالْحَجَّةُ الْهَجِيرُ لِلْجُمُعَةِ، وَالْعُمْرَةُ انْتِظَارُ الْعَصْرِ بَعْدَ الْجُمُعَةِ۔(سنن کبریٰ بیہقی:5950)

جو شخص جمعہ کے دن نہائے اور اپنے سر کو دھوئے (یا نہلائے) اور خوب جلدی جائے (تاکہ) شروع سے خطبہ پالے اور پیدل جائے، سوار نہ ہو اور اِمام کے قریب بیٹھے اور خطبہ سنے، نیز کوئی بیہودہ بات زبان سے نہ نکالے تو اُس کے ہر قدم کے بدلے ایک سال کے روزوں اور ایک سال کی عبادت کرنے کا ثواب لکھا جائے گا۔ مَنْ غَسَّلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَاغْتَسَلَ، ثُمَّ بَكَّرَ وَابْتَكَرَ، وَمَشَى وَلَمْ يَرْكَبْ، وَدَنَا مِنَ الْإِمَامِ فَاسْتَمَعَ وَلَمْ يَلْغُ كَانَ لَهُ بِكُلِّ خُطْوَةٍ عَمَلُ سَنَةٍ أَجْرُ صِيَامِهَا وَقِيَامِهَا۔(ابوداؤد:345)

وَيُرْوَى عَنِ ابْنِ الْمُبَارَكِ :أَنَّهُ قَالَ فِي هَذَا الحَدِيثِ:مَنْ غَسَّلَ وَاغْتَسَلَ: يَعْنِي غَسَلَ رَأْسَهُ وَاغْتَسَلَ۔(ترمذی:496)

التبكير الذهاب ابتداء اليوم والابتكار وجدان الخطبة من ابتداءها۔(العرف الشذی:2/11،10)

اِرشادِ نبوی ہے: جب جمعہ کا دن آتا ہے تو فرشتے مسجد کے دروازے پر کھڑے ہو جاتے ہیں، اور ایک ایک کر کے شروع میں آنے والوں کے نام لکھتے ہیں (یعنی جو شخص میں مسجد میں اوّل وقت آتا ہے، پہلے اُس کا نام ، پھر اُس کے بعد جو پہلے آتا ہے اُس کا نام لکھتے ہیں) وہ شخص جو مسجد میں اوّل وقت آتا ہے اُس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص قربانی کیلئے اونٹ بھیجتا ہے، پھر اُس کے بعد جو جمعہ میں آتا ہے اُس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص قربانی کیلئے دُنبہ بھیجتا ہے، پھر اُس کے بعد جو شخص آتا ہے اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص صدقہ میں مرغی دیتا ہے، پھر اُس کے بعد جو شخص آتا ہے وہ صدقہ میں انڈا دینے والوں کی طرح ہوتا ہے۔ پھر جب اِمام منبر پر آتا ہے تو وہ اپنے صحیفے (نام لکھنے کے اندراج نامے) لپیٹ لیتے ہیں اور خطبہ سننے لگ جاتے ہیں۔إِذَا كَانَ يَوْمُ الجُمُعَةِ وَقَفَتِ المَلاَئِكَةُ عَلَى بَابِ المَسْجِدِ يَكْتُبُونَ الأَوَّلَ فَالأَوَّلَ، وَمَثَلُ المُهَجِّرِ كَمَثَلِ الَّذِي يُهْدِي بَدَنَةً، ثُمَّ كَالَّذِي يُهْدِي بَقَرَةً، ثُمَّ كَبْشًا، ثُمَّ دَجَاجَةً، ثُمَّ بَيْضَةً، فَإِذَا خَرَجَ الإِمَامُ طَوَوْا صُحُفَهُمْ، وَيَسْتَمِعُونَ الذِّكْرَ۔(بخاری:929)

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: جب جمعہ کا دن ہوتا ہے تو فرشتے مسجد کے دروازوں میں سے ہر دروازے پر کھڑے ہو جاتے ہیں اور اوّل آنے والوں کو پھر اُس کے بعد اوّل آنے کو اِسی طرح لکھتے رہتے ہیں، پس جب اِمام (خطبہ کیلئے) نکل جاتا ہے تو اُن رجسٹروں کو لپیٹ دیا جاتا ہے (اور فرشتے بھی خطبہ سننے میں مشغول

ہو جاتے ہیں)۔إِذَا كَانَ يَوْمُ الْجُمُعَةِ، كَانَ عَلَى كُلِّ بَابٍ مِنْ أَبْوَابِ الْمَسْجِدِ مَلَائِكَةٌ، يَكْتُبُونَ الْأَوَّلَ فَالْأَوَّلَ، فَإِذَا خَرَجَ الْإِمَامُ، طُوِيَتِ الصُّحُفُ۔(مسند احمد:7258)

## تیرہوں عمل:جمعہ کی اذان کے بعد خرید وفروخت ترک کر دینا:

اللہ تعالیٰ کا اِرشاد ہے:

اے ایمان والو!جب جمعہ کے دن نماز کیلئے پکارا جائے تو اللہ کے ذکر کی طرف لپکو اور خرید و فروخت چھوڑ دو۔ یہ تمہارے لئے بہتر ہے،اگر تم سمجھو۔﴿يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا نُودِيَ لِلصَّلَاةِ مِنْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا إِلَى ذِكْرِ اللَّهِ وَذَرُوا الْبَيْعَ ذَلِكُمْ خَيْرٌ لَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ﴾۔(الجمعۃ:9)

## چودھواں عمل:جمعہ کیلئے سکون ووقار کے ساتھ جانا :

جس نے جمعہ کے دن غسل کیا پھر (اچھے) کپڑے پہنے اور اپنے پاس موجود خوشبو لگائی، پھر جمعہ کیلئے سکون و وقار کے ساتھ پیدل گیا، کسی کی گردن نہیں پھلانگی، کسی کو تکلیف نہیں پہنچائی اور حسبِ توفیق نماز پڑھی، پھر اِمام کے فارغ ہونے تک انتظار کیا تو اُس کے دو جمعوں کے درمیان کے گناہ معاف کر دیے جاتے ہیں۔مَنْ اغْتَسَلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، ثُمَّ لَبِسَ ثِيَابَهُ، وَمَسَّ طِيبًا إِنْ كَانَ عِنْدَهُ، ثُمَّ مَشَى إِلَى الْجُمُعَةِ وَعَلَيْهِ السَّكِينَةُ، وَلَمْ يَتَخَطَّ أَحَدًا، وَلَمْ يُؤْذِهِ، وَرَكَعَ مَا قُضِيَ لَهُ، ثُمَّ انْتَظَرَ حَتَّى يَنْصَرِفَ الْإِمَامُ، غُفِرَ لَهُ مَا بَيْنَ الْجُمُعَتَيْنِ۔(مسند احمد:21729)

جب نماز قائم ہو جائے تو اُس کیلئے دوڑتے ہوئے مت آؤ، بلکہ سکون و وقار کے ساتھ چلتے ہوئے آؤ، پس جو تم اِمام کے ساتھ پاؤ اُسے پڑھ لو اور جو فوت ہو جائے اُس کو (اِمام کے فارغ ہونے کے بعد) مکمل کر لو۔إِذَا

أُقِيمَتِ الصَّلاَةُ، فَلاَ تَأْتُوهَا تَسْعَوْنَ، وَأْتُوهَا تَمْشُونَ، عَلَيْكُمُ السَّكِينَةُ، فَمَا أَدْرَكْتُمْ فَصَلُّوا، وَمَا فَاتَكُمْ فَأَتِمُّوا۔(بخاری:908)

حضرت ابو بکرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تک (نماز میں شامل ہونے کیلئے) پہنچے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم رکوع میں تھے، پس انہوں نے (رکعت کو پانے کیلئے) صف میں پہنچنے سے پہلے ہی رکوع کرلیا، (نماز سے فارغ ہونے کے بعد اُنہوں نے) آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ ذکر کیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”اللہ تعالیٰ تمہاری (عبادت میں سبقت میں) حرص کو زیادہ کرے، لیکن آئندہ یہ نہ کرنا“۔عَنْ أَبِي بَكْرَةَ، أَنَّهُ انْتَهَى إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ رَاكِعٌ، فَرَكَعَ قَبْلَ أَنْ يَصِلَ إِلَى الصَّفِّ، فَذَكَرَ ذَلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: «زَادَكَ اللَّهُ حِرْصًا وَلاَ تَعُدْ»۔(بخاری:783)

## پندرہواں عمل: جمعہ کے دن مسجد میں داخل ہونے کی دعاء:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب جمعہ کے دن مسجد میں داخل ہوتے تو دروازے کی چوکھٹ کے دونوں بازو پکڑ کر یہ دعاء پڑھتے تھے: اللَّهُمَّ اجْعَلْنِي أَوْجَهَ مَنْ تَوَجَّهَ إِلَيْكَ، وَأَقْرَبَ مَنْ تَقَرَّبَ إِلَيْكَ، وَأَفْضَلَ مَنْ سَأَلَكَ وَرَغِبَ إِلَيْكَ۔(ابن السنّی:374)

## سولہواں عمل: صلاۃ التسبیح پڑھنا:

جمعہ کے دن کا ایک عمل یہ ہے کہ صلاۃ التسبیح پڑھی جائے اور اگر ممکن ہو تو سب سے بہتر وقت اِس کا یہ ہے کہ زوال کے بعد جمعہ سے پڑھی جائے، اور جمعہ سے پہلے ممکن نہ ہو تو شبِ جمعہ وغیرہ کسی بھی وقت میں پڑھی جاسکتی ہے۔

نبی کریم ﷺ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو صلاۃ التسبیح کی تاکید کرتے ہوئے اِرشاد فرمایا: صلاۃ التسبیح اگر ممکن ہو تو روزانہ ایک دفعہ پڑھو، اگر یہ نہیں کرسکتے تو ہر جمعہ میں ایک مرتبہ پڑھو، اگر یہ بھی نہیں کرسکتے تو ہر مہینے میں ایک دفعہ پڑھو، اگر یہ بھی نہیں کرسکتے ہر سال میں ایک مرتبہ پڑھو، اور اگر یہ بھی نہیں کرسکتے تو اپنی پوری زندگی میں ہی ایک دفعہ پڑھو۔إِنِ اسْتَطَعْتَ أَنْ تُصَلِّيَهَا فِي كُلِّ يَوْمٍ مَرَّةً فَافْعَلْ، فَإِنْ لَمْ تَفْعَلْ فَفِي كُلِّ جُمُعَةٍ مَرَّةً، فَإِنْ لَمْ تَفْعَلْ فَفِي كُلِّ شَهْرٍ مَرَّةً، فَإِنْ لَمْ تَفْعَلْ فَفِي كُلِّ سَنَةٍ مَرَّةً، فَإِنْ لَمْ تَفْعَلْ، فَفِي عُمُرِكَ مَرَّةً۔(ابوداؤد:1297)

حضرت ابو الجوزاء فرماتے ہیں کہ ایک صحابی جو غالباً حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے مجھ سے یہ بیان کیا ہے کہ نبی کریم ﷺ نے اُن سے یہ اِرشاد فرمایا: کل میرے پاس آنا میں تمہیں ایک تحفہ اور عطیہ دوں گا، صحابی فرماتے ہیں کہ میں سمجھا کہ آپ مجھے کوئی (ظاہری) عطیہ عنایت فرمائیں گے (میں اگلے دن آیا تو) آپ ﷺ نے مجھ سے اِرشاد فرمایا: "إِذَا زَالَ النَّهَارُ، فَقُمْ فَصَلِّ أَرْبَعَ رَكَعَاتٍ" جب دن زائل ہو جائے تو کھڑے ہو جاؤ اور چار رکعات (صلاۃ التسبیح) پڑھو۔(ابوداؤد:1298)

ملّا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے: "يُسْتَحَبُّ صَلَاةُ التَّسْبِيحِ عِنْدَ الزَّوَالِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ" صلاۃ التسبیح جمعہ کے دن زوال کے وقت پڑھنا مستحب ہے۔(مرقاۃ 5/1)

## سترہواں عمل: جمعہ کی نماز پڑھنا:

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: جمعہ ہر مسلمان پر جماعت کے ساتھ پڑھنا لازم ہے۔الْجُمُعَةُ حَقٌّ وَاجِبٌ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ فِي جَمَاعَةٍ۔(ابوداؤد:1067)

## اٹھارہواں عمل: جمعہ کی نماز اوّل وقت میں پڑھنا:

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ کی نماز اُس وقت پڑھتے جب سورج زائل ہوجاتا۔عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ: «أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي الجُمُعَةَ حِينَ تَمِيلُ الشَّمْسُ»۔(بخاری:904)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم جمعہ کی نماز جلدی (اول وقت میں) پڑھ لیا کرتے تھے اور جمعہ کے بعد قیلولہ کیا کرتے تھے۔كُنَّا نُبَكِّرُ بِالْجُمُعَةِ وَنَقِيلُ بَعْدَ الجُمُعَةِ۔(بخاری:905)

## انیسواں عمل: جمعہ کی نماز اور خطبہ کے آداب کو ملحوظ رکھنا:

جمعہ کے دن نمازِ جمعہ میں حاضر ہونے اور خطبہ سننے والوں کیلئے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ آداب ذکر کیے ہیں ،اُن کا اہتمام کرنا چاہیئے اور جن اُمور سے منع کیا ہے اُن سے اجتناب کرنا چاہیئے۔مثلاً:

1. اِمام کے قریب بیٹھنا۔(ابوداؤد:1108)
2. آگے جانے کیلئے کسی کی گردن نہ پھلانگنا۔(ابوداؤد:343)
3. دو آدمیوں کے درمیان تفریق نہ کرنا۔(بخاری:883)
4. کسی کو اُس کی جگہ سے اُٹھا کر نہ بیٹھنا۔(مسلم:2178)
5. خطبہ کے دوران لغو اور فضول بات یا کام سے گریز کرنا۔(ابوداؤد:1113)(طبرانی اوسط:1452)
6. خطبہ کے دوران حبوہ باندھ کر نہ بیٹھنا۔(ابوداؤد:1110)
7. خطبہ غور سے خاموشی کے ساتھ سننا۔(مسلم:857)

8. جمعہ سے پہلے کچھ نہ کچھ نمازیں پڑھنا۔(مسلم:857)

## بیسواں عمل:جمعہ کی نماز کے بعد کے اورادو اَذکار:

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ اِرشاد نقل فرماتی ہیں: جس نے جمعہ کی نماز کے بعد سورۃ الاِخلاص، سورۃ الفلق اور سورۃ النّاس سات مرتبہ پڑھ لی اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے اُسے اگلے جمعہ تک تمام برائیوں سے پناہ عطاء فرمادیں گے۔«مَنْ قَرَأَ بَعْدَ صَلَاةِ الْجُمُعَةِ قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ، وَقُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ، وَقُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ سَبْعَ مَرَّاتٍ؛ أَجَارَهُ اللَّهُ بِهَا مِنَ السُّوءِ إِلَى الْجُمُعَةِ الْأُخْرَى»۔(الترغیب فی فضائل الأعمال لابن شاہین:472)(عمل الیوم واللیلۃ لابن السنی:375)

حضرت اسماء بنت ابی بکر صدیق رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ: جس نے جمعہ کی نماز کے بعد سورۃ الفاتحہ، سورۃ الاخلاص، سورۃ الفلق اور سورۃ النّاس پڑھی تو وہ اُس جمعہ سے لے کر اگلے جمعہ تک محفوظ ہو گیا۔«مَنْ قَرَأَ بَعْدَ الْجُمُعَةِ فَاتِحَةَ الْكِتَابِ، وقُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ، وَقُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ، وَقُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ حَفِظَ مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْجُمُعَةِ»۔(مصنّف ابن ابی شیبہ:29602)

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ اِرشاد نقل فرماتے ہیں: جس نے جمعہ کی نماز کے بعد سو مرتبہ "سُبْحَانَ اللَّهِ الْعَظِيمِ وَبِحَمْدِهِ" پڑھا اللہ تعالیٰ اُس کے ایک ہزار گناہ اور اُس کے والدین کے چوبیس ہزار گناہ معاف کر دیتے ہیں۔(عمل الیوم واللیلۃ لابن السنی:377)

## اکیسواں عمل: جمعہ کے دن کے سات جنّت میں لے جانے والے قیمتی اعمال:

احادیث کے مطابق سات اعمال ایسے ہیں جو اگر سارے کے سارے کسی جمعہ کے دن سر انجام دیدیے جائیں تو اللہ کے فضل سے جنّت واجب ہو جاتی ہے:

❶ مریض کی عیادت۔ ❷ جنازہ میں حاضر ہونا۔ ❸ روزہ رکھنا۔ ❹ جمعہ کی نماز پڑھنا۔

❺ غلام آزاد کرنا۔ ❻ نکاح میں شرکت۔ ❼ صدقہ کرنا۔

اب اِن سے متعلّق احادیث ملاحظہ فرمائیں:

**اِرشادِ نبوی ہے: پانچ اعمال ایسے ہیں جو کسی نے ایک دن کر لیے تو اللہ تعالیٰ اُسے اہلِ جنّت میں سے لکھ دیتے ہیں: مریض کی عیادت کی، جنازہ میں حاضر ہوا، اُس دن روزہ رکھا، جمعہ کے لئے گیا اور غلام آزاد کیا۔** خَمْسٌ مَنْ عَمِلَهُنَّ فِي يَوْمٍ كَتَبَهُ اللَّهُ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ: مَنْ عَادَ مَرِيضًا، وَشَهِدَ جَنَازَةً، وَصَامَ يَوْمًا، وَرَاحَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، وَأَعْتَقَ رَقَبَةً۔(صحیح ابن حبان مخرجاً:2771)

**جس نے جمعہ کے دن روزہ رکھا، مریض کی عیادت کی، جنازہ میں حاضر ہوا، صدقہ کیا اور غلام آزاد کیا اُس کیلئے اِن شاء اللہ جنّت واجب ہوگئی۔** مَنْ وَافَقَ صِيَامَ يَوْمِ الْجُمُعَةِ، وَعَادَ مَرِيضًا، وَشَهِدَ جِنَازَةً، وَتَصَدَّقَ وَأَعْتَقَ رَقَبَةً، وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ ذَلِكَ الْيَوْمَ إِنْ شَاءَ اللهُ۔(شعب الایمان:2778)

**ایک اور روایت میں ہے جس نے جمعہ کی نماز پڑھی، روزہ رکھا، مریض کی عیادت کی، جنازہ میں حاضر ہوا اور نکاح میں شرکت کی اُس کیلئے جنّت واجب ہو جاتی ہے۔** مَنْ صَلَّى الْجُمُعَةَ وَصَامَ يَوْمَهُ، وَعَادَ مَرِيضًا، وَشَهِدَ جِنَازَةً، وَشَهِدَ نِكَاحًا، وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ۔(طبرانی اوسط:2348)

اگر کوشش کی جائے تو یہ کام کوئی زیادہ مشکل نہیں، ہر شخص ہر جمعہ کو بآسانی یہ تمام کام سرانجام دے سکتا ہے، لہٰذا اِنہیں کرنے کی کوشش کریں، اور اگر ہر جمعہ کو نہیں تو کوئی ایک جمعہ تو ایسا بنانے کی کوشش کریں جس میں یہ تمام کام اخلاص کے ساتھ سرانجام دیں، اللہ کی ذات سے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی شان کے مطابق جنّت میں داخلہ عطاء فرمائیں گے۔

**فائدہ:** مذکورہ بالا سات کاموں میں سے ایک کام "غلام آزاد کرنا" بھی ہے، جو آج کے دَور میں تو نہیں رہا، لیکن اس کے بدلے کچھ ایسے کام کیے جاسکتے ہیں جو غلام آزاد کرنے کے برابر ہیں، امید ہے کہ اِن شاء اللہ تعالیٰ کے نزدیک اُن اعمال کے کرنے سے غلام آزاد کرنے کا فائدہ، ثواب اور جمعہ کے دن اِس کام کی فضیلت حاصل ہو جائے گی۔ ذیل میں احادیث کی روشنی میں کچھ ایسے کام ذکر کیے جارہے ہیں تاکہ غلام آزاد کرنے کے طور پر ان کاموں میں سے کوئی کام کیا جاسکے:

## غلام آزاد کرنے کے برابر اجر و ثواب:

✱ کسی مسلمان کو پانی پلانا اگرچہ ایسی جگہ پر ہو جہاں پانی وافر مقدار میں دستیاب ہو تب بھی غلام آزاد کرنے کے برابر ثواب ملتا ہے۔مَنْ سَقَى مُسْلِمًا شَرْبَةً مِنْ مَاءٍ حَيْثُ يُوجَدُ الْمَاءُ فَكَأَنَّمَا أَعْتَقَ رَقَبَةً، وَمَنْ سَقَى مُسْلِمًا شَرْبَةً مِنْ مَاءٍ حَيْثُ لَا يُوجَدُ الْمَاءُ فَكَأَنَّمَا أَحْيَاهُ۔(طبرانی اوسط: 6592)

✱ اللہ کے راستے میں دشمن پر تیر (یا گولی اور میزائل وغیرہ) چلانا، خواہ دشمن کو لگے یا نہیں، بہر صورت ایسا غلام جو حضرت اسماعیل علیہ السلام کی اولاد میں سے ہو، اُس کے آزاد کرنے کا ثواب ملتا ہے۔مَنْ رَمَى بِسَهْمٍ فِي سَبِيلِ اللَّهِ كَانَ كَمَنْ أَعْتَقَ رَقَبَةً۔(مصنف ابن ابی شیبۃ :19386)مَنْ رَمَى بِسَهْمٍ فَبَلَغَ فَأَصَابَ أَوْ أَخْطَأَ، كَانَ كَمَنْ أَعْتَقَ رَقَبَةً مِنْ وَلَدِ إِسْمَاعِيلَ۔(مسند احمد: 17020)

✱ چوتھا کلمہ 100 مرتبہ پڑھنا دس غلام آزاد کرنے کے برابر ہے۔مَنْ قَالَ: لاَ إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَحْدَهُ لاَ شَرِيكَ لَهُ، لَهُ المُلْكُ وَلَهُ الحَمْدُ، وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ فِي يَوْمٍ مِائَةَ مَرَّةٍ،كَانَتْ لَهُ عَدْلَ عَشْرِ رِقَابٍ، وَكُتِبَ لَهُ مِائَةُ حَسَنَةٍ، وَمُحِيَتْ عَنْهُ مِائَةُ سَيِّئَةٍ، وَكَانَتْ لَهُ حِرْزًا مِنَ الشَّيْطَانِ، يَوْمَهُ ذَلِكَ حَتَّى يُمْسِيَ،وَلَمْ يَأْتِ أَحَدٌ بِأَفْضَلَ مِمَّا جَاءَ إِلَّا رَجُلٌ عَمِلَ أَكْثَرَ مِنْهُ۔(بخاری:6403)

✱ فجر کے بعد طلوعِ آفتاب تک ذکر، تکبیر، تسبیح، تحمید اور تہلیل میں مشغول رہنا حضرت اسماعیل علیہ السلام کی اولاد میں سے دو یا اس سے بھی زیادہ غلام آزاد کرنے سے بھی بہتر ہے،اِسی طرح عصر کے بعد غروبِ شمس تک ذکر وغیرہ میں مشغول رہنا حضرت اسماعیل علیہ السلام کی اولاد میں سے چار غلام آزاد کرنے کے برابر ہے۔ لَأَنْ أَقْعُدَ أَذْكُرُ اللهَ وَأُكَبِّرُهُ وَأَحْمَدُهُ وَأُسَبِّحُهُ وَأُهَلِّلُهُ حَتَّى تَطْلُعَ الشَّمْسُ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أَعْتِقَ رَقَبَتَيْنِ،أَوْ أَكْثَرَ مِنْ وَلَدِ إِسْمَاعِيلَ، وَمِنْ بَعْدِ الْعَصْرِ حَتَّى تَغْرُبَ الشَّمْسُ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أَعْتِقَ أَرْبَعَ رِقَابٍ مِنْ وَلَدِ إِسْمَاعِيلَ۔(مسند احمد:22194)

✱ کسی کو دودھ حاصل کرنے کے لئے بکری فراہم کرنا یا دودھ پلانا یا قرض دینا یا (بھٹکے ہوئے کو) راستہ کی راہنمائی کر دینا غلام آزاد کرنے کے برابر ثواب رکھتا ہے۔مَنْ مَنَحَ مَنِيحَةَ لَبَنٍ أَوْ وَرِقٍ أَوْ هَدَى زُقَاقًا كَانَ لَهُ مِثْلَ عِتْقِ رَقَبَةٍ ۔(ترمذی:1957)مَنْ مَنَحَ مَنِيحَةَ وَرِقٍ، أَوْ هَدَى زُقَاقًا، أَوْ سَقَى لَبَنًا،كَانَ لَهُ عَدْلُ رَقَبَةٍ أَوْ نَسَمَةٍ۔(مسند احمد: 18704)

✱ بیت اللہ شریف کے طواف میں سات چکر لگا کر دو رکعت نماز پڑھنے والے کو غلام آزاد کرنے کا ثواب ملتا ہے۔مَن طَافَ بِهٰذَا الْبَيْتِ سَبْعاً وَصَلى رَكْعَتَيْن كَانَ كَمَنْ أَعْتَقَ رَقَبَةً.(کنز العمال:12494)

✱ اپنے کسی بھائی کے ساتھ کسی وحشت ناک راستے میں (اُس کی وحشت دور کرنے کے لئے) نکلنا غلام آزاد کرنے کے برابر ثواب رکھتا ہے۔مَن خرَج مَعَ أخٍ لَهُ فِي طَرِيقٍ مُوحِشَةٍ فكَأَنَّمَا أعْتَقَ رَقَبَةً.(کنز العمال:16435)(دیلمی:5491)

✱ اپنے کسی دینی بھائی پر مال خرچ کرنا غلام آزاد کرنے سے بھی بہتر ہے۔عَنْ بُدَيْلٍ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لَأَنْ أُطْعِمَ أَخًا فِي اللهِ لُقْمَةً أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أَتَصَدَّقَ بِدِرْهَمٍ، وَلَأَنْ أُعْطِيَ أَخًا فِي اللهِ دِرْهَمًا أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أَتَصَدَّقَ بِعَشَرَةِ دَرَاهِمَ، وَلَأَنْ أُعْطِيَ أَخًا فِي اللهِ عَشْرَةَ دَرَاهِمَ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أَعْتِقَ رَقَبَةً.(شعب الایمان:9181)

✱ کسی اندھے شخص کو ہاتھ پکڑ کر چالیس پچاس گز بھی چلانا غلام آزاد کرنے کے برابر ہے۔مَنْ قَادَ أَعْمَى أَرْبَعِينَ أَوْ خَمْسِينَ ذِرَاعًا كَانَتْ لَهُ كَعِتْقِ رَقَبَةٍ.(شعب الایمان: 7223)

✱ سات یا دس انسانوں کو سلام کرنا بھی غلام آزاد کرنے کے برابر ہے۔مَنْ سَلَّمَ عَلَى سَبْعَةٍ فَهُوَ كَعِتْقِ رَقَبَةٍ.(شعب الایمان :8417)مَنْ سَلَّمَ عَلَى عَشَرَةٍ مِنَ الْمُسْلِمِينَ فَكَأَنَّمَا أَعْتَقَ رَقَبَةً، فَإِنْ مَاتَ مِنْ يَوْمِهِ وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ.(الترغیب فی فضائل الاعمال:489)(کنز العمال:25286)(دیلمی:5635)

✱ سو مرتبہ اللہ اکبر کہنا سو غلام آزاد کرنے کے برابر ہے۔مَنْ قَالَ: اللهُ أَكْبَرُ مِائَةَ مَرَّةٍ، كَانَتْ لَهُ مِثْلَ عِتْقِ مِائَةِ رَقَبَةٍ.(شعب الایمان:4086)

✱ والد کا اپنی (فرماں بردار) اولاد کی طرف دیکھ کر خوش ہو جانا اولاد کے لئے غلام آزاد کرنے کے برابر ہے ۔عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ،قَالَ:قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ :إِذَا نَظَرَ الْوَالِدُ إِلَى وَلَدِهِ–يَعْنِي فَسُرَّ بِهِ–كَانَ

لِلْوَلَدِ عِتْقُ نَسَمَةٍ، قَالَ:قِيلَ:يَا رَسُولَ اللهِ،وَإِنْ نَظَرَ سِتِّينَ وَثَلثمِائَةِ نَظْرَةً؟ قَالَ:اللهُ أَكْبَرُ مِنْ ذَلِكَ.(شعب الایمان:4086)

✱ کسی مجاہد کا خط اُس کے گھر والوں تک یا اُس کے گھر والوں کا خط مجاہد تک پہنچانا، اِس میں خط کے ہر حرف کے بدلے ایک غلام آزاد کرنے کے برابر ثواب ملتا ہے۔مَنْ بَلَّغَ كِتَابَ الْغَازِي إِلَى أَهْلِهِ، أَوْ كِتَابَ أَهْلِهِ إِلَيْهِ، كَانَ لَهُ بِكُلِّ حَرْفٍ فِيهِ عَتَقُ رَقَبَةٍ، وَأَعْطَاهُ اللهُ كِتَابَهُ بِيَمِينِهِ، وَكَتَبَ لَهُ بَرَاءَةً مِنَ النَّارِ.(شعب الایمان:3974)

## بائیسواں عمل:جمعہ کے دن سورۃ الکہف پڑھنا:

اِرشادِ نبوی ہے: جو جمعہ کے دن کہف پڑھے گا تو وہ آٹھ دن تک محفوظ رہے گا اور اگر دجال نکلے تو اسے بھی محفوظ رہیگا۔من قرأ الكهف يوم الجمعة، فهو معصوم إلى ثمانية أيام، وإن خرج الدجال عصم منه۔(اللمعۃ فی خصائص الجمعہ:1/ 53)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جس نے جمعہ کے دن سورۃ الکہف پڑھی پھر اُس نے دجّال کو پالیا تو دجال اُس پر مسلّط نہ ہوسکے گا، یا فرمایا: دجّال اُس کو نقصان نہ پہنچاسکے گا۔مَنْ قَرَأَ سُورَةَ الْكَهْفِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَأَدْرَكَ الدَّجَّالَ لَمْ يُسَلَّطْ عَلَيْهِ،-أَوْ قَالَ: لَمْ يَضُرُّهُ۔(شعب الایمان:2776)

ایک روایت جو موقوف و مرفوع دونوں طرح مَروی ہے، یہ ہے: جو جمعہ کے دن سورۃ الکہف پڑھے گا تو اسکے لئے اس کے مقام سے لیکر بیت اللہ تک ایک نور روشن ہو گا۔مَنْ قَرَأَ سُورَةَ الْكَهْفِ فِي يَوْمِ جُمُعَةٍ أَضَاءَ لَهُ مِنَ النُّورِ مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْبَيْتِ الْعَتِيقِ۔(شعب الایمان:2777)(السنن الصغیر للبیہقی:967)

جوجمعہ کے دن سورۃ الکہف پڑھے گا اُس کیلئے اس جمعہ اوردوسرے جمعہ کے درمیان نور روشن ہوگا۔مَنْ قَرَأَ سُورَةَ الْكَهْفِ فِي يَوْمِ الْجُمُعَةِ أَضَاءَ لَهُ مِنَ النُّورِ مَا بَيْنَ الْجُمُعَتَيْنِ۔(السنن الصغیر للبیہقی:606)

## تئیسواں عمل:جمعہ کے دن سورہ ھود پڑھنا :

جمعہ کے دن آپ ﷺ نے سورہ ھود پڑھنے کی بھی تعلیم دی ہے، سورۃ الکہف کے ساتھ ساتھ اس کی بھی کوشش کرنی چاہیئے۔چنانچہ حضرت کعب نبی کریم ﷺ کا اِرشاد نقل فرماتے ہیں:جمعہ کے دن سورہ ھود پڑھا کرو۔اقْرَءُوا سُورَةَ هُودٍ يَوْمَ الْجُمُعَةِ۔(سنن دارمی:3446)

## چوبیسواں عمل:جمعہ کے دن سورہ آلِ عمران پڑھنا :

ایک روایت میں ہے:جس نے جمعہ کے دن وہ سورت پڑھی جس میں آلِ عمران کا تذکرہ ہے(یعنی سورہ آلِ عمران)تو اللہ تعالیٰ اور اُس کے فرشتے (جمعہ کا)سورج غروب ہونے تک اُس پر رحمتیں بھیجتے رہتے ہیں۔مَنْ قَرَأَ السُّورَةَ الَّتِي يُذْكَرُ فِيهَا آلُ عِمْرَانَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ، وَمَلَائِكَتُهُ حَتَّى تَغِيبَ الشَّمْسُ۔(طبرانی اوسط:6157)

حضرت مکحول رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:جو شخص جمعہ کے دن سورہ آل عمران پڑھتا ہے تو اس کے لئے رات تک فرشتے دعا اور استغفار کرتے ہیں۔مَنْ قَرَأَ سُورَةَ آلِ عِمْرَانَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، صَلَّتْ عَلَيْهِ الْمَلَائِكَةُ إِلَى اللَّيْلِ۔(سنن دارمی:3440)

## پچیسواں عمل: جمعہ کے دن درود شریف کی کثرت کرنا:

حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ اِرشاد نقل فرماتے ہیں: جمعہ کے دن مجھ پر کثرت سے درود بھیجا کرو اِس لئے کہ یہ "یومِ مشہود" ہے یعنی اس میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں۔أَكْثِرُوا الصَّلَاةَ عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ؛ فَإِنَّهُ مَشْهُودٌ، تَشْهَدُهُ الْمَلَائِكَةُ۔(ابن ماجہ:1637)

## چھبیسواں: جمعہ کے دن ذکر کی کثرت کرنا:

بے شک جمعہ کا دن عید اور ذکر کا دن ہے، پس تم اپنے عید کے دن کو روزے کا دن مت بناؤ، تم اُسے ذکر کا دن بناؤ، ہاں! یہ کہ تم اُس کو (روزہ رکھنے میں) اور دنوں کے ساتھ ملادو (کہ جمعرات یا ہفتے کا روزہ بھی ساتھ رکھ لو تو صحیح ہے)۔إِنَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ يَوْمُ عِيدٍ وَذِكْرٍ، فَلَا تَجْعَلُوا عِيدَكُمْ يَوْمَ صِيَامٍ، وَلَكِنِ اجْعَلُوهُ يَوْمَ الذِّكْرِ إِلَّا أَنْ تَخْلِطُوهُ بِأَيَّامٍ۔(شعب الایمان:3584)اِس سے **معلوم** ہوا کہ جمعہ کے دن زیادہ سے زیادہ اللہ تعالیٰ کے ذکر کی کثرت کرنی چاہیئے۔

## ستائیسواں عمل: جمعہ کے دن عصر کے بعد کا ایک خاص درود شریف:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی ایک حدیث میں نقل کیا گیا ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد اپنی جگہ سے اُٹھنے سے پہلے اسّی مرتبہ یہ درود شریف پڑھے **"اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ وَعَلَى آلِهِ وَسَلِّمْ تَسْلِيْماً"** اُسکے اسّی سال کے گناہ معاف ہوں گے اور اسّی سال کی عبادت کا ثواب اس کیلئے لکھا جائے گا۔من صلى صلاة العصر من يوم الجمعة فقال قبل أن يقوم من مكانه اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ وَعَلَى آلِهِ وَسَلِّمْ تَسْلِيْماً ثمانين مرة غفرت له ذنوب ثمانين عاماً وكتبت له عبادة ثمانين سنة۔(القول البدیع فی الصلاۃ علی الحبیب الشفیع للسخاوی)

### اٹھائیسواں عمل: جمعہ کے دن دعاء کی کثرت کرنا :

ما قبل کی کئی حدیثوں میں گزر چکا ہے کہ جمعہ کے دن اللہ تعالیٰ کی جانب سے ایک خاص گھڑی ایسی رکھی گئی ہے جس میں بندہ اپنے ربّ سے جو سوال کرتا ہے اللہ تعالیٰ اُسے عطاء کردیتے ہیں ، چنانچہ جمعہ کی خصوصیات کو بیان کرتے ہوئے آپ ﷺ نے اِرشاد فرمایا: اِس دن میں ایک گھڑی ایسی ہے کہ بندہ اس میں جو چیز بھی مانگتا ہے اللہ تعالیٰ اس کو ضرور عطا فرماتے ہیں۔وَفِيهِ سَاعَةٌ لَا يَسْأَلُ اللَّهَ فِيهَا الْعَبْدُ شَيْئًا إِلَّا أَعْطَاهُ۔(ابن ماجہ:1084)

وہ گھڑی کب اور کون سی ہے ، اِس کو مخفی اور پوشیدہ رکھا گیا ہے تاکہ جمعہ کا پورا دن اس کی تلاش اور دعاء میں گزرے ، اور لوگ جمعہ کے دن مختلف اوقات میں دعاء کا خصوصیت کے ساتھ اہتمام کریں۔ مشہور قول کے مطابق وہ گھڑی جمعہ کی آخری ساعتوں میں پائی جاتی ہے ، چنانچہ ایک روایت میں ہے ، آپ ﷺ نے اِرشاد فرمایا: نیز اس دن کی آخری تین ساعتوں میں ایک ایسی ساعت ہے (یعنی جمعہ کی آخری ساعت) جس میں اللہ تعالیٰ سے جو مانگے گا اُس کی دعاء قبول ہوگی۔وَفِي آخِرِ ثَلَاثِ سَاعَاتٍ مِنْهَا سَاعَةٌ مَنْ دَعَا اللهَ عَزَّ وَجَلَّ فِيهَا اسْتُجِيبَ لَهُ۔(مسند احمد:8102) لہٰذا جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد خوب اہتمام کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی جانب متوجہ ہونا چاہیئے اور زیادہ سے زیادہ دعاؤں کی کوشش کرنی چاہیئے۔

## چوتھی فصل —— جمعہ کے دن پائی جانے والی کوتاہیاں

جمعہ کے دن کے حوالے سے ہمارے معاشرے میں بڑی کوتاہیاں پائی جاتی ہیں ، جس طرح پانچوں فرض نمازوں میں لوگ غفلت اور سستی کا شکار ہو کر نماز میں لاپرواہی کا مظاہرہ کرتے ہیں اِسی طرح ہفتہ میں

ایک دن آنے والے اِس عظیم اور بابرکت دن میں بھی لوگوں کی جانب سے انتہائی سستی اور غفلت کا مزاج نظر آتا ہے، اور یہ غفلت صرف جمعہ کی نماز ہی میں نہیں بلکہ پورے دن میں نظر آتی ہے، حالآنکہ جمعہ کا پورا دن انتہائی قابلِ قدر اور لائقِ تعظیم ہے، اِس کی رات یعنی شبِ جمعہ بھی قیمتی اور اِس کا دن بھی برکتوں سے بھرا ہوا، یہاں تک کہ اِس کے اختتام پر گزرنے والی ساعتیں بھی قبولیتِ دعاء کے اعتبار سے نہایت اہم ہے، لیکن بڑے افسوس کے ساتھ یہ کہنا پڑتا ہے کہ ہمارے معاشرے میں اِس دن کے حوالے سے کوئی خاطر خواہ توجہ نظر نہیں آتی۔

ذیل میں جمعہ کے دن سے متعلّق پائی جانے والی کوتاہیوں میں سے کچھ بڑی اور اہم کوتاہیاں ذکر کی جارہی ہیں، تاکہ ہم سب اُس کی اِصلاح اور درستگی کی طرف توجہ سے سکیں، اللہ تعالیٰ ہم سب کا حامی وناصر ہو اور جمعہ کے مبارک دن کے حوالے سے پائی جانے والی تمام تر کوتاہیوں سے بالکلیہ اجتناب کی توفیق عطاء فرمائے۔(آمین)۔

**پہلی کوتاہی : جمعہ کے دن کا آغاز ہی اللہ کی نافرمانی سے کرنا:**

جمعہ کے دن کی ابتداء ہی فجر کی فرض نماز کو "قضاء کردینے" یا "جماعت کو ترک کردینے" جیسے گناہِ کبیرہ سے کی جاتی ہے جو دراصل جمعہ کے دن کی بڑی ناقدری ہے۔ فرض نماز کوئی بھی ہو اُس کو ترک کرنا بذاتِ خود ایک گناہ ہے، بالخصوص جبکہ وہ فجر کی نماز ہو اور وہ بھی جمعہ کے دن کی فجر کی نماز، تو اُس کو ترک کردینے کی قباحت وشناعت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ جس کے بارے میں نبی کریم ﷺ کا یہ اِرشاد ہے: بے

شک اللہ کے نزدیک سب سے افضل نماز جمعہ کے دن صبح کی نماز جماعت کے ساتھ پڑھنا ہے۔إِنَّ أَفْضَلَ الصَّلَوَاتِ عِنْدَ اللهِ صَلَاةُ الصُّبْحِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فِي جَمَاعَةٍ۔(شعب الایمان:2783)

دن کی ابتداء میں ہی یہ نماز اگر ترک ہو جائے تو کیا جمعہ کی قدر کی جاسکتی ہے، اور کیا جمعہ کی برکتوں کو سمیٹا جاسکتا ہے۔اِس لئے جمعہ کے دن کے آغاز میں کیے جانے والے اِس گناہِ کبیرہ سے بطورِ خاص بچنے کا اہتمام کریں۔واللہ ولیّ التّوفیق۔

## دوسری کوتاہی : جمعہ نہ پڑھنا:

ایک مؤمن خواہ وہ کتنا ہی گیا گزرا ہو،اُس سے یہ بات بہت بعید تر معلوم ہوتی ہے کہ وہ ہفتہ کے سات دنوں میں ایک مرتبہ آنے والے عظیم اور بابرکت دن کی عظیم عبادت یعنی جمعہ کو ترک کردے......؟!!

لیکن...... بڑے افسوس کے ساتھ یہ کہنا پڑتا ہے کہ آج کے اِس دَور میں مسلمانوں کی ایک اچھی خاصی تعداد ایسی نظر آتی ہے جو ہفتہ میں ایک مرتبہ بھی جمعہ کی نماز میں مسجد آنے کیلئے تیار نہیں ہوتے اور غفلت و سستی،کاروبار و تجارت اور دنیاوی مشاغل و مصروفیات کی وجہ سے جمعہ میں حاضر ہونے سے رہ جاتے ہیں۔صد حیف و تأسف ہے ایسی مصروفیات اور مشغولیت پر جو انسان کو جمعہ میں بھی مسجد حاضر ہونے سے روک دے۔ترکِ جمعہ کے بارے میں بڑی سخت اور خطرناک وعیدیں نبی کریم ﷺ نے بیان کی ہیں جو "ترکِ جمعہ کی وعیدیں" کے عنوان کے تحت ملاحظہ کی جاسکتی ہیں۔

## تیسری کوتاہی: غسل نہ کرنا:

جمعہ کے دن غسل کرنے اور پاک وصاف ہونے کی احادیثِ طیبہ میں بڑی تاکید اور فضیلت وارد ہوئی ہے، اِس میں کسی قسم کی کوتاہی کا شکار ہونا، یہ بڑی محرومی اور حرماں نصیبی کی بات ہے۔ اگرچہ غسلِ جمعہ جمہور کے مطابق واجب نہیں، سنّت ہے، یعنی اس کے ترک کرنے پر گناہ نہیں، لیکن یہ کیا کم ہے کہ نبی کریم ﷺ سے سینکڑوں احادیث میں غسلِ جمعہ کے فضائل اور اس کی مختلف الفاظ و اُسلوب اور مختلف پیرایوں میں ترغیب و تاکید وارد ہوئی ہے، جس کی وجہ سے اِس عظیم سنّت کا ترک کرنا بڑی محرومی اور خسارے کی بات ہے۔ اِس موضوع پر مستقل عنوان "جمعہ کے غسل کے فضائل" میں اُن احادیث کو ملاحظہ کیا جاسکتا ہے۔

## تیسری کوتاہی: تنظیف وزینت کو ترک کرنا:

جمعہ کے دن کا ایک اہم کام جسم اور لباس کی گندگی کو دور کرنا اور اُسے کسی قدر مزیّن کرنا نبی کریم ﷺ کی سنّت ہے، جس میں کئی چیزیں داخل ہیں: غسل کرنا، جسم کے میل کچیل کو دور کرنا، ناخن کاٹنا، زیرِ ناف بالوں کی صفائی، مسواک کرنا، خوشبو لگانا، اچھا لباس پہننا وغیرہ، یہ سب صفائی و ستھرائی اور زینت اختیار کرنے کے زمرے میں آتے ہیں، نبی کریم ﷺ سے اِن کاموں کا خود بھی کرنا اور دوسروں کی اس کی ترغیب دینا بہت سی روایات میں ثابت ہے، جس کو ماقبل میں تفصیل کے ساتھ ذکر کیا جاچکا ہے، لہٰذا ہر مسلمان کو بڑے اہتمام کے ساتھ اِن تمام کاموں کو کرنے کی کوشش کرنی چاہیئے۔

## چوتھی کوتاہی: ناجائز زینت اختیار کرنا:

بہت سے لوگ اس دن میں نہانے اور صاف ستھرا ہونے کیلئے العیاذ باللہ ڈاڑھی مونڈنے یا کتر کر ایک مشت سے کم کرنے کا ایسے اہتمام کرتے ہیں جیسے یہ کوئی اِس دن کے مسنون اعمال میں سے کوئی عمل ہے۔ فالی اللہ المشتکیٰ۔ اللہ تعالیٰ ہی ہدایت دینے والے اور راہِ راست کی سمجھ عطاء کرنے والے ہیں۔

یاد رکھئے! ڈاڑھی منڈانا یا ایک مٹھی سے کم کرنا گناہِ کبیرہ ہے، نبی کریم ﷺ بلکہ تمام انبیاء علیہم الصلوۃ و السلام اور صلحاء اور اللہ تعالیٰ کے محبوب و مقرّب بندوں کے طریقے سے اِنحراف و اعراض اور اِسلام اور شریعت کی کھلم کھلا مخالفت ہے۔ حدیث کے مطابق ہر امّتی معافی کے قابل ہے لیکن کھلم کھلا گناہ کرنے والے معافی کے مستحق نہیں۔ كُلُّ أُمَّتِي مُعَافًى إِلَّا الْمُجَاهِرِينَ۔(بخاری:6069) لٰہذا اِس گناہِ بے لذت سے ساری زندگی بہر صورت اجتناب کریں، بالخصوص جمعہ کے مبارک دن اِس گھناؤنے فعل کا ارتکاب کرکے اللہ اور اُس کے رسول کی ناراضگی کا سبب نہ بنیں۔ اللہ تعالیٰ ہی توفیق دینے والا ہے۔

اِسی طرح بہت سے لوگ جمعہ کے دن غسل کرکے پینٹ شرٹ پہنتے ہیں اور جس کے جائز ناجائز ہونے کی بحث سے اگر صرفِ نظر بھی کرلیا جائے تب بھی کیا ایک مسلمان کو جمعہ کے مبارک دن میں مسلمانوں کے بابرکت مجمع میں آنے کیلئے پینٹ شرٹ پہننا زیب دیتا ہے......؟!! کیا ہفتہ میں ایک دن بھی سنّت کے مطابق لباس زیب تن نہیں کیا جاسکتا؟

## پینٹ شرٹ پہننے کا شرعی حکم:

قمیص، تہبند چادر عمامہ، یہ لِباس نبی کریم ﷺ سے ثابت ہیں اور شلوار آپ ﷺ سے خریدنا اور بعض کے نزدیک پہننا بھی ثابت ہے، اِس لئے مسلمانوں کو سنت کے مطابق لِباس و پوشاک استعمال کرنا چاہیئے اور مغربی تہذیب و تمدّن اور اُن کے رنگ و ڈھنگ میں رنگ جانے سے بچنا چاہیئے، تاکہ کل قیامت کے دن کامیاب لوگوں کے ساتھ حشر نشر ہو۔ اِس میں کوئی شک نہیں کہ کوٹ پتلون، پینٹ شرٹ یہ وہ لِباس ہے جو مغرب سے درآمد کیا گیا ہے، مسلمانوں کا ایجاد کردہ لِباس نہیں، اِس لئے اصلاً تو اس کے پہننے میں کافروں کے ساتھ مشابہت کا معنی پایا جاتا ہے، چنانچہ اِسی سبب کو مدِّ نظر رکھتے ہوئے اکابر مفتیان کرام رحمۃ اللہ علیہم نے اس کو مکروہ لکھا ہے۔

☆حضرت مفتی کفایت اللہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

"کوٹ پتلون ابھی تک عام قومی لِباس نہیں ہوا، بلکہ عیسائیوں اور اُن کے نقل اُتارنے والوں کا لِباس ہے اس لئے ابھی تک اس میں تشبّہ کی کراہت باقی ہے"۔(کفایت المفتی:9/159، کتاب الحظر والاباحۃ)

☆حضرت مولانا ظفر احمد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

"کوٹ پتلون وغیرہ پہننا انگریزوں کا قومی شعار ہے لہٰذا اس کا پہننا مکروہ ہے اور اگر تشبّہ کی بھی نیت ہو تو حرام ہے"۔(امداد الاحکام:4/341)

☆حضرت لُدھیانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:"پینٹ شرٹ پہننا مکروہ تحریمی ہے"۔(آپ کے مسائل:8/371)

☆حضرت مفتی محمود حسن گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: کوٹ پتلون ہندوستان میں پہننا حرام تو نہیں رہا البتہ صلحاء کا شعار نہیں، اس سے بچنا چاہیئے۔(فتاویٰ محمودیہ:19/260)

یعنی اب چونکہ مسلمانوں میں بھی پینٹ کا رَواج کثرت سے ہو گیا ہے اور اتنی کَثرت سے یہ پہنا جانے لگا ہے کہ تشبّہ اور کافروں کا شعار ہونے کا معنی باقی نہیں رہا۔ لیکن یہ بات بھی اچھی طرح واضح رہنی چاہیئے کہ پینٹ میں تشبّہ بالکفار کے علاوہ بھی دوسری ایسی خرابیاں پائی جاتی ہیں جن سے اجتناب کرنا ضروری ہے اور اگر اُن سے نہ بچا جائے تب بھی اس کا پہننا درست نہیں ہو گا۔

**پہلی خرابی: پائنچوں کا ٹخنوں سے نیچے ہونا** : یہ ایسی خرابی ہے جو پینٹ پہننے والوں کے اندر بکثرت پائی جاتی ہے اور شاید ہی کوئی ایسا شخص ہو جو پینٹ پہن کر بھی اِس گناہ کبیرہ سے اجتناب کرتا ہو، حالانکہ یہ ایسا گناہ ہے جس کی احادیث طیبہ میں بڑی سخت وعیدیں آئی ہیں جس کو ”اِسبالِ اِزار کی ممانعت اور اُس کی وعیدیں “کے عُنوان کے تحت ملاحظہ کیا جاسکتا ہے۔

**دوسری خرابی: پینٹ کا چست ہونا** : عموماً پینٹوں میں انسان کے ستر کے اعضاء نمایاں ہوتے ہیں اور بالخصوص جبکہ اوپر شرٹ پہننے کی وجہ سے قمیص کا پچھلا دامن بھی نہیں ہوتا جس کی وجہ سے اور بھی زیادہ بے پردگی اور عُریانی کا سماں ہوتا ہے، حالانکہ قرآن کریم میں لِباس کے بنیادی مقاصد میں ستر پوشی کو ذکر کیا گیا ہے، ستر پوشی کا فائدہ ہی اگر لِباس میں حاصل نہ ہو تو اُسے کہاں شرعی لِباس کہہ سکتے ہیں۔

شیخ الاِسلام حضرت مفتی محمد تقی عثمانی صاحب دامت برکاتہم فرماتے ہیں: ”ان دو خرابیوں کی وجہ سے پینٹ پہننا جائز نہیں، لیکن اگر کوئی شخص اِس بات کا اہتمام کرے کہ وہ پتلون چست نہ ہو، ڈھیلی ڈھالی ہو اور اِس بات کا اہتمام کرے کہ پتلون ٹخنوں سے بھی نیچے نہ ہو تو ایسی پتلون پہننا فی نفسہٖ مباح ہے، لیکن پھر بھی اس کا پہننا اچھا نہیں اور کراہت سے خالی نہیں“۔(اصلاحی خطبات:5/294)

## پانچویں کوتاہی: جمعہ کی نماز میں تاخیر سے آنا:

بہت سی احادیث میں آپ ﷺ نے جمعہ کے دن جلدی جانے کی تعلیم و تلقین فرمائی ہے، لہٰذا اس میں کسی قسم کی کوتاہی کا شکار نہیں ہونا چاہیئے۔ حدیث پیچھے گزر چکی ہے، آپ ﷺ نے اِرشاد فرمایا:

جب جمعہ کا دن آتا ہے تو فرشتے مسجد کے دروازے پر کھڑے ہو جاتے ہیں، اور ایک ایک کر کے شروع میں آنے والوں کے نام لکھتے ہیں (یعنی جو شخص میں مسجد میں اوّل وقت آتا ہے، پہلے اُس کا نام، پھر اُس کے بعد جو پہلے آتا ہے اُس کا نام لکھتے ہیں) وہ شخص جو مسجد میں اوّل وقت آتا ہے اُس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص قربانی کیلئے اونٹ بھیجتا ہے، پھر اُس کے بعد جو جمعہ میں آتا ہے اُس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص قربانی کیلئے دُنبہ بھیجتا ہے، پھر اُس کے بعد جو شخص آتا ہے اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص صدقہ میں مرغی دیتا ہے، پھر اُس کے بعد جو شخص آتا ہے وہ صدقہ میں انڈا دینے والوں کی طرح ہوتا ہے۔ پھر جب اِمام منبر پر آتا ہے تو وہ اپنے صحیفے (نام لکھنے کے اندراج نامے) لپیٹ لیتے ہیں اور خطبہ سننے لگ جاتے ہیں۔ (بخاری:929)

## چھٹی کوتاہی: خطبہ نہ سننا، فضولیات میں مشغول رہنا:

بہت سے لوگوں کی جانب سے یہ کوتاہی دیکھنے میں آتی ہے کہ وہ خطبہ کے دوران باتوں میں مشغول رہتے ہیں، موبائل میں مصروف ہوتے ہیں، یا کسی اور لغو اور فضول کام میں لگنے کی وجہ سے خطبہ کی طرف اُن کی توجہ نہیں ہوتی، حالآنکہ احادیثِ مبارکہ میں اِس کی بڑی مذمّت بیان کی گئی ہے، بلکہ جمعہ کی فضیلت کے بارے میں منقول روایات میں خطبہ کو غور سے سننے، خاموش رہنے اور لغو اور فضول کاموں سے بچنے کو بطور

شرط قرار دیا گیا ہے، گویا جمعہ کے فضائل ایسے شخص کو نصیب نہیں ہوسکتے جو خطبہ کے آداب کا اہتمام نہ کرے، اِس لئے اِن کوتاہیوں سے ہر ممکن کوشش کرکے بچنے کا اہتمام کرنا چاہیئے۔

خطبہ کے دوران جس نے جمعہ کے دن بات چیت کی جبکہ اِمام خطبہ پڑھ رہا ہو اُس کی مثال اُس گدھے کی طرح ہے جو اپنے اوپر بوجھ لادے ہوئے ہو۔مَنْ تَكَلَّمَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْإِمَامُ يَخْطُبُ، فَهُوَ كَالْحِمَارِ يَحْمِلُ أَسْفَارًا۔(ابن ابی شیبہ:5305)

حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے کسی شخص سے جمعہ کے دن کہا کہ تمہاری نماز نہیں ہوئی ،اُس شخص نے (پریشان ہوکر) حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا تذکرہ کیا کہ یا رسول اللہ! سعد کہہ رہے ہیں کہ تمہاری نماز نہیں ہوئی ، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا:" لِمَ يَاسَعْدُ؟" اے سد تم ایسا کیوں کہہ رہے ہو؟، حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے فرمایا: یارسول اللہ! آپ خطبہ دے رہے تھے اور یہ باتیں کررہا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اِرشاد فرمایا: سعد صحیح کہہ رہے ہیں۔عَنْ جَابِرٍ، قَالَ: قَالَ سَعْدٌ لِرَجُلٍ يَوْمَ الْجُمُعَةِ: لَا صَلَاةَ لَكَ، قَالَ: فَذَكَرَ ذَلِكَ الرَّجُلُ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَقَالَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، إِنَّ سَعْدًا قَالَ: لَا صَلَاةَ لَكَ، فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «لِمَ يَاسَعْدُ» فَقَالَ: إِنَّهُ تَكَلَّمَ وَأَنْتَ تَخْطُبُ، فَقَالَ: «صَدَقَ سَعْدٌ»۔(ابن ابی شیبہ:5306)

## ساتویں کوتاہی:لوگوں کی گردنیں پھلانگنا:

جمعہ میں اگلی صفوں تک پہنچنے کیلئے بسا اوقات لوگوں کی گردنیں پھلانگنے کا قبیح فعل کیا جاتا ہے، جو حدیث کی رو سے ممنوع ہے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اِس سے منع فرمایا ہے:

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: جو جمعہ کے دن لوگوں کی گردنیں پھلانگے گا اُس کو(قیامت کے دن) جہنم کی جانب(جانے والے راستے میں) پُل بنایا جائے گا۔مَنْ تَخَطَّى رِقَابَ النَّاسِ يَوْمَ الجُمُعَةِ اُتُّخِذَ جِسْرًا إِلَى جَهَنَّمَ۔(ترمذی:513)

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: بے شک جو جمعہ کے دن اِمام کے (خطبہ کیلئے) نکلنے کے بعد لوگوں کی گردنیں پھلانگتا اور دو آدمیوں کے درمیان تفریق کرتا ہے وہ اُس شخص کی طرح ہے جو اپنی آنتوں کو جہنم کی آگ میں گھسیٹتا پھر رہا ہو۔إِنَّ الَّذِي يَتَخَطَّى رِقَابَ النَّاسِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، وَيُفَرِّقُ بَيْنَ الِاثْنَيْنِ بَعْدَ خُرُوجِ الْإِمَامِ كَالْجَارِّ قُصْبَهُ فِي النَّارِ۔(مسند احمد:15447)

حضرت عبد اللہ بن بسر فرماتے ہیں کہ ایک شخص جمعہ کے دن لوگوں کی گردنیں پھلانگتا ہوا آیا، نبی کریم ﷺ اُس وقت خطبہ دے رہے تھے، آپ ﷺ نے اُسے دیکھ کر اِرشاد فرمایا: بیٹھ جاؤ، تم نے بڑی تکلیف پہنچائی۔جَاءَ رَجُلٌ يَتَخَطَّى رِقَابَ النَّاسِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ، فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:اجْلِسْ فَقَدْ آذَيْتَ۔(ابوداؤد:1118)

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: جس نے بغیر اِجازت کسی قوم کے حلقے کی گردنیں پھلانگیں وہ عاصی یعنی اللہ کی نافرمانی کرنے والا ہے۔مَنْ تَخَطَّى حَلْقَةَ قَوْمٍ بِغَيْرِ إِذْنِهِمْ فَهُوَ عَاصٍ۔(طبرانی کبیر:7963)

جو اپنے کسی مسلمان بھائی کی گردن پھلانگے اللہ تعالیٰ اُسے لوگوں کے (روندنے) کیلئے قیامت کے دن جہنّم کے دروازے پر پُل بنائے گا ۔مَنْ تَخَطَّى رَقَبَةَ أَخِيْهِ الْمُسلِمِ جَعَلَهُ اللهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ جسْرًا عَلَى بَابِ جَهَنَّم لِلنَّاسِ۔(دیلمی، بحوالہ العرف الشذی:1/222)

## آٹھویں کوتاہی: جمعہ کی اذان کے بعد خرید وفروخت کرنا:

بکثرت یہ دیکھنے میں آتا ہے کہ لوگ اذانِ جمعہ کے بعد بھی خرید وفروخت اور کھانے کمانے میں لگے رہتے ہیں اور کاروبار و تجارت کا سلسلہ موقوف نہیں ہوتا، جبکہ شرعاً یہ مذموم اور انتہائی قبیح فعل ہے، قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے بڑی وضاحت وصراحت کے ساتھ اِس کی مُمانعت بیان فرمائی ہے:

اے ایمان والو! جب جمعہ کے دن نماز کیلئے پکارا جائے تو اللہ کے ذکر کی طرف لپکو اور خرید وفروخت چھوڑ دو۔ یہ تمہارے لئے بہتر ہے، اگر تم سمجھو۔﴿يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا نُودِيَ لِلصَّلَاةِ مِنْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا إِلَى ذِكْرِ اللَّهِ وَذَرُوا الْبَيْعَ ذَلِكُمْ خَيْرٌ لَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ﴾۔(الجمعۃ:9)

فقہاء کرام نے اذانِ اوّل کے بعد بیع وشراء کو مکروہ تحریمی لکھا ہے۔(الدر المختار:5/101)

## نویں کوتاہی: جمعہ کے دن بھی گناہوں سے باز نہ آنا:

جمعہ کا دن مسلمانوں کا عید کا دن ہوتا ہے، اللہ تعالیٰ کی جانب سے اس دن میں رحمتیں اور برکتیں نازل ہورہی ہوتی ہیں، یہی وجہ ہے کہ اِس دن کو دوسرے ایّام پر سردار اور افضل ہونے کا شرف حاصل ہے، پس اِس دن کی تمام تر عظمتوں اور برکتوں کا تقاضا یہ ہے کہ اِس میں اللہ تعالیٰ زیادہ سے زیادہ اِطاعت و بندگی کو بجالایا جائے، مُنکرات و فواحش اور غضبِ الٰہی کو متوجہ کرنے والے کاموں سے کلی اجتناب کیا جائے، کیونکہ مبارک اوقات، بابرکت راتوں، متبرّک مقامات میں گناہوں کا وبال بھی بڑھ جاتا ہے۔ ذیل میں اِس سے متعلّق ایک حدیث ملاحظہ فرمائیں جس میں بڑی وضاحت کے ساتھ اِس کو واضح کیا گیا ہے:

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کی ایک روایت میں ہے:

اللہ تعالیٰ کے نزدیک اُس نوجوان سے زیادہ محبوب کوئی نہیں جو توبہ کرنے والا ہے، اور اُس بوڑھے شخص سے زیادہ مبغوض اور ناپسندیدہ کوئی نہیں جو اللہ تعالیٰ کی نافرمانی پر قائم رہنے والا ہے۔ نیکیوں میں کوئی نیکی اللہ تعالیٰ کے نزدیک اُس نیکی سے زیادہ محبوب اور پسندیدہ نہیں جو جمعہ کی شب یا جمعہ کے دن کی جائے اور گناہوں میں کوئی گناہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک اُس گناہ سے زیادہ مبغوض اور ناپسندیدہ نہیں جو جمعہ کی شب یا جمعہ کے دن کیا جائے۔مَا مِنْ شَيْءٍ أَحَبُّ إِلى اللهِ تَعَالَى مِنْ شَابَ تَائِبٍ وَمَا مِنْ شَيْءٍ أَبْغَضُ إِلَى اللهِ تَعَالَى مِنْ شَيْخٍ مُقِيمٍ عَلَى مَعَاصِيهِ وَمَا فِي الحَسَنَاتِ حَسَنَةٌ أَحَبُّ إِلَى اللهِ تَعَالَى مِنْ حَسَنَةٍ تُعْمَلُ فِي لَيْلَةِ جُمُعَةٍ أَوْ يَوْمِ جُمُعَةٍ وَمَا مِنَ الذُّنُوبِ ذَنْبٌ أَبْغَضُ إِلَى اللهِ تَعَالَى مِنْ ذَنْبٍ يُعْمَلُ فِي لَيْلَةِ الجُمُعَةِ أَوْ يَوْمِ الجُمُعَةِ۔(فیض القدیر شرح الجامع الصغیر:8050)

**دسویں کوتاہی: جمعہ کی سنتیں نہ پڑھنا۔**

جمعہ کی نماز کے فوراً بعد اکثر یہ دیکھنے میں آتا ہے کہ ایک دم سے لوگوں کا ایک بڑا حصہ مسجد سے بغیر سنتیں پڑھے گھروں کی جانب روانہ ہو جاتا ہے، اور سنتوں کی ادائیگی سے محروم رہ جاتا ہے۔

اگرچہ سنتیں پڑھنا گھروں میں بھی بلاشبہ درست ہے بلکہ احادیث کے مطابق گھروں میں اس کے پڑھنے کی ترغیب دی گئی ہے، لیکن سوچنے کی بات یہ ہے کہ کیا لوگ اپنے گھروں میں جاکر سنتیں پڑھتے ہیں؟ یقیناً غفلت اور سستی ولاپرواہی کے اِس دَور میں سنتوں کو چھوڑ کر مسجد سے جانے والے اگرچہ یہ اِرادہ لے کر ہی کیوں نہ جائیں کہ گھر میں جاکر سنتیں پڑھ لیں گے لیکن بہر حال اُن میں سے بہت سے لوگوں سے کوتاہی ہو جاتی ہے اور سنتیں بالکل ترک ہی ہو کر رہ جاتی ہیں، جس کا مشاہدہ کثرت سے کیا جاتا رہتا ہے، یہی وجہ

ہے کہ فقہاء کرام رحمۃ اللہ علیہم نے گھروں میں سنتیں پڑھنے کو اِس شرط کے ساتھ افضل قرار دیا ہے کہ گھروں میں جانے کی وجہ سے وہ ترک نہ ہو جائیں۔(شامیہ:2/22)

**گیارہویں کوتاہی: جمعہ کا وقت داخل ہونے کے بعد سفر کرنا۔**

جمعہ کے دن زوال کے بعد جبکہ جمعہ کا وقت شروع ہو گیا ہو، بغیر جمعہ پڑھے سفر کرنا فقہاء کرام نے مکروہ لکھا ہے۔(البنایۃ:3/38)(شامیہ: 2/162) ہاں! اگر راستے میں کہیں جمعہ پڑھ لیا جائے تو درست ہے، لیکن عموماً اِس کا خیال نہیں رکھا جاتا، جس کی وجہ سے جمعہ ترک ہو جاتا ہے۔ اِس سے بچنا چاہیئے۔

## پانچویں فصل —— جمعہ کے مسائل اور مباحثِ فقہیہ

**لفظِ "جمعۃ" کے اعراب:**

اس کو چار طریقوں سے پڑھا گیا ہے، جس کا خلاصہ "بِتَثْلِيثِ الْمِيمِ وَسُكُونِهَا" ہے، یعنی:

(1) جُمُعَۃ۔ بضم المیم۔ وھوالافصح۔ (2) جُمَعَۃ۔ بفتح المیم۔

(3) جُمِعَۃ۔ بکسر المیم۔ (4) جُمْعَۃ۔ بسکون المیم۔(الدر المختار:2/136)

آسانی کے ساتھ ان چاروں کو یوں سمجھا جاسکتا ہے کہ "جمعہ" میں جیم پر تو ضمہ ہی آتا ہے، اور اُس کے ساتھ میم پر تینوں حرکتیں مع ساکن کے پڑھی جاسکتی ہیں۔

## جمعہ کا حکم :

جمعہ فرض ہے، بلا عُذر اِس کا ترک کرنے والا گناہ گار اور اس کا انکار کرنے والا کافر ہے۔اِس کی فرضیت ظہر سے زیادہ مؤکّد ہے، اِس لئے کہ اِس کے ترک پر جو وعیدیں ہیں وہ ظہر میں نہیں۔جمعہ اپنی ذات کے اعتبار سے مستقل ایک فرض ہے، ظہر کا عوض اور بدل نہیں۔(شامیہ:136/2)(عُمدۃ الفقہ:435/2)

## جمعہ کی فرضیت کا ثبوت :

- **کتاب اللہ:** ﴿إِذَا نُودِيَ لِلصَّلَاةِ مِنْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا إِلَى ذِكْرِ اللَّهِ﴾۔(الجمعۃ:9)
- **سنت:** الْجُمُعَةُ حَقٌّ وَاجِبٌ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ فِي جَمَاعَةٍ۔(ابوداؤد:1067)
- **اِجماع:** تمام مسلمانوں کا اِس کی فرضیت پر اِجماع ہے۔(فتح القدیر:49/2)

## جمعہ کو "جمعہ" کیوں کہا جاتا ہے؟

زمانۂ جاہلیت میں اس کو "یوم العروبہ" کہا جاتا تھا، بعد میں اس کا نام "یوم الجمعہ" پڑ گیا۔ پھر اس کی وجہ تسمیہ کیا ہے، ایک حدیث سے اِس کی وضاحت ہوتی ہے:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ جمعہ کا نام جمعہ کس لئے رکھا گیا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اِرشاد فرمایا: اِس لئے کہ اِس میں تمہارے جدِّ امجد حضرت آدم علیہ السلام کی مٹی جمع کی گئی اور اُس کا خمیر بنایا گیا، اس دن (پہلا) صور پھونکا جائے گا(جس سے تمام دنیا والے مر جائیں گے)اور (دوسرا)صور پھونکا جائے گا(جس کی آواز سے تمام نردے دوبارہ زندہ ہو جائیں گے)اور اس دن (قیامت کی) سخت دار و گیر یعنی پکڑ ہو گی، نیز اس دن کی آخری تین ساعتوں میں ایک ایسی ساعت ہے (یعنی جمعہ کی

آخری ساعت) جس میں اللہ تعالیٰ سے جو مانگے گا اُس کی دعاء قبول ہو گی۔عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قِيلَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: لِأَيِّ شَيْءٍ سُمِّيَ يَوْمُ الْجُمُعَةِ؟ قَالَ:لِأَنَّ فِيهَا طُبِعَتْ طِينَةُ أَبِيكَ آدَمَ، وَفِيهَا الصَّعْقَةُ، وَالْبَعْثَةُ، وَفِيهَا الْبَطْشَةُ، وَفِي آخِرِ ثَلَاثِ سَاعَاتٍ مِنْهَا سَاعَةٌ مَنْ دَعَا اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ فِيهَا اسْتُجِيبَ لَهُ۔(مسند احمد:8102)

مذکورہ حدیث میں اس کی چار وجوہات ذکر کی گئی ہیں:

1. لِأَنَّ فِيهَا طُبِعَتْ طِينَةُ أَبِيكَ آدَمَ۔ حضرت آدم علیہ السلام کی مٹی جمع کی گئی اور اُس کا خمیر بنایا گیا۔
2. وَفِيهَا الصَّعْقَةُ۔یعنی اس دن پہلا صور پھونکا جائے گا، جس سے جمیع اہلِ دنیا مر جائیں گے۔
3. وَالْبَعْثَةُ۔اور پھر دوسرا صور پھونکا جائے گا، جس سے جمیع اجسادِ فانیہ دوبارہ زندہ ہو جائیں گے۔
4. وَفِيهَا الْبَطْشَةُ۔اُس دن قیامت کی سخت پکڑ دھکڑ ہو گی، جو جمیع خلائق کے لئے ہو گی۔

یہ وجوہات جو حدیث میں ذکر کی گئی ہیں یہ سب وجہ تسمیہ اس طرح ہیں کہ ان سب وجوہات میں "جمع" کا مادہ پایا جاتا ہے۔(مرقاۃ:1020/3)

## جمعہ کے دن کیا ہوا اور کیا ہو گا:

جمعہ کے دن کیا واقعات ماضی میں پیش آئے اور آئندہ کیا پیش آئیں گے۔ذیل میں چند واقعات ملاحظہ فرمائیں:

## حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق و قبض کا واقعہ جمعہ کے دن پیش آیا:

جمعہ کے دن حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا کیا گیا اور اِسی میں اُن کی روح قبض کی گئی۔ فِيهِ خُلِقَ آدَمُ عَلَيْهِ السَّلَامُ، وَفِيهِ قُبِضَ۔(نسائی:1284)

اللہ تعالیٰ نے ہفتہ کے دن مٹی کو پیدا فرمایا، اور اس میں اتوار کے دن پہاڑ پیدا کیے، پیر کے دن درخت پیدا کیے، منگل کے دن ناپسندیدہ چیزوں کی تخلیق فرمائی، بدھ کے دن نور (روشنی) کو پیدا کیا، جمعرات کے دن جانوروں کو زمین میں پھیلا دیا، اور تمام مخلوق کے بعد آخر میں جمعہ کے دن عصر کے بعد، عصر سے لے کر رات (یعنی سورج غروب ہونے) کے درمیان جمعہ کی آخری ساعتوں میں حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا۔ خَلَقَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ التُّرْبَةَ يَوْمَ السَّبْتِ، وَخَلَقَ فِيهَا الْجِبَالَ يَوْمَ الْأَحَدِ، وَخَلَقَ الشَّجَرَ يَوْمَ الِاثْنَيْنِ، وَخَلَقَ الْمَكْرُوهَ يَوْمَ الثُّلَاثَاءِ، وَخَلَقَ النُّورَ يَوْمَ الْأَرْبِعَاءِ، وَبَثَّ فِيهَا الدَّوَابَّ يَوْمَ الْخَمِيسِ، وَخَلَقَ آدَمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ بَعْدَ الْعَصْرِ مِنْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ، فِي آخِرِ الْخَلْقِ، فِي آخِرِ سَاعَةٍ مِنْ سَاعَاتِ الْجُمُعَةِ، فِيمَا بَيْنَ الْعَصْرِ إِلَى اللَّيْلِ۔(مسلم:2789)

## حضرت آدم علیہ السلام کا جنّت میں داخلہ اور جنّت سے خارجہ جمعہ کے دن ہوا:

جمعہ کے دن حضرت آدم پیدا ہوئے، اسی دن جنت میں داخل کیے گئے، اور اسی دن اس سے نکالے گئے۔ وَفِيهِ أُدْخِلَ الْجَنَّةَ، وَفِيهِ أُخْرِجَ مِنْهَا۔(مسلم:854)

## جمعہ کے دن قیامت قائم ہوگی :

قیامت جمعہ کے دن ہی قائم ہوگی۔وَلَا تَقُومُ السَّاعَةُ إِلَّا فِي يَوْمِ الْجُمُعَةِ۔(مسلم:854)

جمعہ کے دن قیامت قائم ہوگی۔ تمام مقرّب فرشتے آسمان، زمین ہوا، پہاڑ، اور دریا سب کے سب جمعہ کے دن سے ڈرتے ہیں (کہ جمعہ کے دن قیامت آنی ہے، پتہ نہیں کس وقت آجائے)۔ وَفِيهِ تَقُومُ السَّاعَةُ، مَا مِنْ مَلَكٍ مُقَرَّبٍ، وَلَا سَمَاءٍ، وَلَا أَرْضٍ، وَلَا رِيَاحٍ، وَلَا جِبَالٍ، وَلَا بَحْرٍ، إِلَّا وَهُنَّ يُشْفِقْنَ مِنْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ۔(ابن ماجہ:1084)

## جمعہ کے دن پہلا اور دوسرا صور پھونکا جائے گا :

اِرشادِ نبوی ہے: جمعہ کے دن قیامت کا نَفخہ (پہلا صور) اور صَعقہ (دوسرا صور) ہوگا۔وَفِيهِ النَّفْخَةُ، وَفِيهِ الصَّعْقَةُ۔(نسائی:1284)

## یومِ جمعہ افضل ہے یا یومِ عرفہ؟

اِس میں تین قول ہیں:

(1)......جمعہ کا دن افضل ہے، اِس لئے کہ حدیث میں ہے: سب سے بہترین وہ دن جس یں سورج طلوع ہوتا ہے، جمعہ کا دن ہے۔خَيْرُ يَوْمٍ طَلَعَتْ عَلَيْهِ الشَّمْسُ يَوْمُ الْجُمُعَةِ ۔(مسلم:854)

(2)...... عرفہ کا دن افضل ہے، اِس لئے کہ حدیث میں ہے: اللہ تعالیٰ کے نزدیک عرفہ کے دن سے زیادہ کوئی دن افضل نہیں۔مَا مِنْ يومٍ أَفْضَلُ عِنْدَ اللَّهِ مِنْ يومِ عَرَفَةَ۔(صحیح ابن حبان:3853)

(3)...... ہفتہ کے دنوں میں جمعہ کا دن سب سے افضل ہے، اور سال کے دنوں میں عرفہ کا دن سب سے افضل ہے، اور عرفہ جمعہ کے دن ہو تو نورٌ علیٰ نور ہے۔(مرقاۃ:3/1011)(زاد المعاد:1/60)

## جمعہ کی ساعتِ اجابت یعنی قبولیت کی گھڑی کی مفصّل تحقیق :

بہت سی احادیثِ طیّبہ سے معلوم ہوتا ہے کہ جمعہ کے مبارک دن میں اللہ تعالیٰ نے ایسی قبولیت کی گھڑی رکھی ہے جس میں مانگی جانے والی دعاء ردّ نہیں ہوتی، چند روایات ملاحظہ فرمائیں:

### ساعتِ اِجابت کے بارے میں روایات:

نبی کریم ﷺ کا اِرشاد ہے: جمعہ کے دن میں ایسی گھڑی ہوتی ہے جس میں کوئی مؤمن بندہ اللہ تعالیٰ سے کسی خیر کا سوال کرے تو اللہ تعالیٰ ضرور اُس کی دعاء قبول فرماتے ہیں اور اگر کسی چیز کے شر سے پناہ مانگے تو

اللہ تعالیٰ ضرور اُسے پناہ عطاء فرماتے ہیں۔فِيهِ سَاعَةٌ لَا يُوَافِقُهَا عَبْدٌ مُؤْمِنٌ يَدْعُو اللَّهَ بِخَيْرٍ إِلَّا اسْتَجَابَ اللَّهُ لَهُ وَلَا يَسْتَعِيذُ مِنْ شَيْءٍ إِلَّا أَعَاذَهُ اللَّهُ مِنْهُ۔(ترمذی:3339)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعہ کا تذکرہ کرتے ہوئے اِرشاد فرمایا: جمعہ کے دن ایسی گھڑی ہوتی ہے اس کو جو مسلمان بندہ پالے اور وہ کھڑا ہوا نماز پڑھ رہا ہو اور اللہ تعالیٰ سے کچھ مانگے تو اللہ تعالیٰ اس کو وہ چیز ضرور دے دے گا۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ سے اس گھڑی کی کمی بیان کرنے کے لیے اشارہ فرمایا۔فِيهِ سَاعَةٌ، لاَ يُوَافِقُهَا عَبْدٌ مُسْلِمٌ، وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي، يَسْأَلُ اللَّهَ تَعَالَى شَيْئًا، إِلَّا أَعْطَاهُ إِيَّاهُ وَأَشَارَ بِيَدِهِ يُقَلِّلُهَا۔(بخاری:935)

بے شک جمعہ کے دن ایک ایسی گھڑی ہوتی ہے جس میں کوئی مومن بندہ جو بھی دعاء اللہ تعالیٰ سے مانگے اللہ تعالیٰ اُس کی دعاء قبول فرماتے ہیں۔إِنَّ فِي الْجُمُعَةِ لَسَاعَةً، مَا دَعَا اللہَ فِيهَا عَبْدٌ مُؤْمِنٌ بِشَيْءٍ، إِلَّا اسْتَجَابَ اللہُ لَهُ۔(مسند احمد:9206)

بے شک جمعہ کے دن ایسی گھڑی ہوتی ہے جو کسی مسلمان کو نصیب ہو جائے اور وہ اس میں اللہ تعالیٰ سے مغفرت مانگ لے تو اللہ تعالیٰ اُس کی مغفرت فرمادیتے ہیں۔إِنَّ فِي الْجُمُعَةِ سَاعَةً لَا يُوَافِقُهَا عَبْدٌ مُسْلِمٌ يَسْتَغْفِرُ اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ إِلَّا غَفَرَ لَهُ۔(الدعاء للطبرانی:175)

## جمعہ کے دن قبولیت کی گھڑی کب ہوتی ہے؟

اس گھڑی کے بارے میں ابتداءً اِس بات میں اختلاف ہے کہ وہ گھڑی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے عہدِ مبارک کے ساتھ مخصوص تھی یا اب بھی باقی ہے؟اِسی طرح یہ گھڑی ہر جمعہ کو پائی جاتی ہے یا سال میں ایک مرتبہ کسی جمعہ میں،راجح قول کے مطابق یہ ساعتِ اجابت اب بھی پائی جاتی ہے اور ہر جمعہ کو اس کا وجود ہوتا ہے۔

پھر جمہور کے درمیان اس ساعت کی تعیین میں شدید اختلاف ہے کہ وہ گھڑی کون سی ہے ؟

## جمعہ کی ساعتِ اِجابت کے بارے میں تفصیلی اقوال:

1. یہ قبولیت کی گھڑی شبِ قدر کی طرح مخفی اور پوشیدہ ہے، اور اس کو مخفی رکھنے کی وجہ یہ ہے کہ اس کے حصول کیلئے خوب کوشش اور جستجو کی جائے۔
2. یہ گھڑی جمعہ کے دن میں ایک ساعت سے دوسری ساعت کی طرف منتقل ہوتی رہتی ہے، کسی ایک خاص وقت میں نہیں رہتی۔
3. فجر کی نماز کیلئے جب مؤذّن اذان دے۔
4. صبح صادق سے لیکر سورج طلوع ہونے تک۔
5. عصر سے لیکر غروبِ آفتاب تک۔
6. اِمام کے منبر سے نیچے اترنے سے لیکر تکبیر کہنے تک۔
7. سورج نکلنے کے بعد سب سے پہلی گھڑی۔
8. سورج طلوع ہوتے ہوئے۔
9. دن کی آخری تین ساعتوں میں سے تیسری ساعت کے آخر میں۔
10. زوال سے لیکر اُس وقت تک جبکہ سایہ نصفِ ذراع (آدھے ہاتھ) تک ہو جائے۔
11. زوال سے لیکر اُس وقت تک جبکہ سایہ ایک ذراع (آدھے ہاتھ) تک ہو جائے۔
12. زوال کے بعد ایک بالشت سے لیکر ایک ذراع تک۔
13. زوالِ شمس کے بعد۔
14. جب مؤذّن جمعہ کی اذان شروع کر دے۔

